# جنات کے متاثرہ مریضوں کی تشخیص کے اعمال

## پہنے ہوئے کپڑے کے ذریعے تشخیص کرنا

❁ ـــ مریض کا ایک رات کا پہنا ہوا اوپری حصہ (بنیان، قمیض یا شمیز) کا کپڑا لیں اور اس پر بالشت سے نشان لگائیں۔ پھر اس پر سات بار چہل کاف پڑھ کر دم کریں اور پھر ناپیں۔ اگر کپڑا بڑھ جائے تو اثر جنات کا ہے۔ کم ہو جائے تو جادو کا ہے۔ کچھ تبدیلی نہ ہو تو مرض جسمانی ہے۔ جو نتیجہ نکلے اس کو نوٹ کر لیں۔ پھر دوبارہ کپڑے پر دم کریں۔ مذکورہ اصول پر دوبارہ نتیجہ دیکھ لیں۔ اسی کے مطابق علاج کریں۔

## دم کرکے تشخیص کرنا

❁ ـــ مریض پر مندرجہ ذیل عمل پڑھ کر دم کریں۔ مکمل عمل پڑھ کر دم کرنا ہے۔ اگر تکلیف یا مرض میں اضافہ محسوس ہو تو جنات کا اثر ہے۔ اگر کمی محسوس ہو تو جادو کا اثر ہے۔ اگر کوئی فرق نہ پڑے تو بیماری ہے۔ یہ دم اس مریض کو کرنا چاہئے، جس کو جسمانی تکلیف ہو۔

## کھلا کر تشخیص کرنا

❁ ـــ مرض کے متعلق معلوم کرنا مقصود ہو کہ روحانی ہے یا جسمانی تو برگ نیم چار عدد لے کر ہر ایک پتے پر یہ آیت ۳-۳ بار پڑھ کر دم اور مریض کو کھلا دیں۔ آیت یہ ہے: لا یجلیہا لوقتہا الا ھو۔

اگر ذائقہ کڑوا ہے تو مرض بدنی ہے۔

اگر ذائقہ نمکین ہے تو علامت سحر یا جادو ہے۔

اگر ذائقہ میٹھا ہے تو اثر آسیب ہے۔

## نقش کے ذریعے تشخیص کرنا

❶ ـــ یہ نقش واسطے شناخت خلل آسیب کے لکھا جائے۔ اور جس پر آسیب کا شبہ ہو، اس کے داہنے ہاتھ میں دیا جائے۔ اگر آسیب ہوگا تو بدن میں لرزہ وغیرہ طاری ہوگا۔ اور اگر بدنی مرض ہے تو بدستور حالت رہے گی۔ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۲۶ | ۳۳۰ | ۳۳۳ | ۳۱۹ |
| ۳۳۲ | ۳۲۰ | ۳۲۵ | ۳۳۱ |
| ۳۲۱ | ۳۳۵ | ۳۲۸ | ۳۲۴ |
| ۳۲۹ | ۳۲۳ | ۳۲۲ | ۳۳۴ |

یہ نقش محترم جناب صوفی کرم حسین گھاوڑخی رحمہ اللہ حاضر باش وخادم قطب العالم حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی رحمہ اللہ سے منقول ہے۔

❷ ...... آسیب وسحر ومرض کو معلوم کرنے کے لئے باوضو یہ نقش لکھے۔ اور اسماء سات مرتبہ پڑھ کر تعویز پر دم کر کے مریض کے ہاتھ پر رکھ دے۔ اور یہی اسماء سات مرتبہ مریض پر پھونک دے۔ اگر سحر (جادو) ہوگا تو دونوں کان (گوش) بھاری ہوں گے۔ اگر آسیب ہے تو مریض کا ہاتھ کانپے گا۔ اگر بدنی مرض ہے تو کچھ اثر نہ ہوگا اور مریض حسب حال رہے گا۔ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۲۴ | ۳۲۷ | ۳۳۰ | ۳۱۷ |
| ۳۲۹ | ۳۱۸ | ۳۲۳ | ۳۲۸ |
| ۳۱۹ | ۳۳۲ | ۳۲۵ | ۳۲۲ |
| ۳۲۶ | ۳۲۱ | ۳۲۰ | ۳۳۱ |

اسماء یہ ہیں:

مَلْخَشْفًا مَلْخَشْفًا مَلْخَشْفًا مَلْجَنْهَا لَنَا تِنَا اَنْمْ عَلَقْ بِحَقِّ سُلَيْمَانَ بْنِ دَاؤد عَلَيْهِ السَّلَام حاضر آ بند بند شوند

چالاک بزدل: چالاک بزدل اپنے عیبوں کو چھپانے کے لئے دوسروں کے عیب تلاش کرتا ہے

# جنات کے متاثرہ مریضوں کے علاج میں ہدایات

جنات کے متاثرہ مریضوں میں تین قسم کے مریض ہوتے ہیں:

❶ وہ مریض جس پر جنات کے اثرات ہوں مگر جن اثر ڈال کر چلا گیا ہو۔

❷ وہ مریض جس پر جنات کے اثرات ہوں اور جن بھی موجود ہو، مگر وہ ورد نہیں ڈالتا ہو یعنی جسم میں حاضر نہ ہوتا ہو۔

❸ وہ مریض جس کے جسم میں جنات حاضر ہوتے ہوں۔

یہ تیسری قسم عموماً سب سے زیادہ خطرناک قسم گنی جاتی ہے۔ اس میں جنات سے مقابلہ ہونا یقینی بات ہے۔ اور اسی قسم میں عموماً عاملین کو سب سے زیادہ نقصان ہوتا ہے۔

## حاضری والے مریض کے علاج میں ہدایات

حاضری والے مریض کا علاج کرتے وقت جب مریض پر عمل کریں تو چند خاص باتوں کا دھیان رکھنا ضروری ہے۔ مختصراً چند ہدایات درج ذیل ہیں:

### جگہ کے متعلق ہدایات

❶ ......مقام عمل پاک ہو۔

❷ ......اس جگہ کوئی حائضہ عورت موجود نہ ہو، نہ ہی کوئی ناپاک مرد ہو۔

❸ ......جتنے افراد ہوں۔ سب باوضو ہوں۔

❹ ......اس جگہ جنات کا بسیرا نہ ہو۔ نہ ہی ان کی گذرگاہ ہو۔

❺ ......عمل چھت دار مکان میں ہو۔ کھلے آسمان کے نیچے نہ ہو۔

❻ ......اس مجلس میں زیادہ بات چیت سے گریز کریں۔

❼ ......اس مجلس میں کوئی نابالغ بچہ نہ ہو۔ اگر بذریعہ حاضرات عمل کرنا ہو اور کسی نابالغ بچے کے ذریعے حاضرات کرنی ہوں، تو صرف وہی موجود ہو۔ حاضری والے مریض کا علاج، نابالغ بچے کے ذریعے بذریعہ حاضرات جو عاملین کرتے ہیں، عموماً جنات اس بچے کا نقصان ضرور کرتے ہیں۔ اس لئے تھوڑے سے مفاد کے لئے کسی کی زندگی خراب نہیں کرنی چاہئے۔ جو عامل بچے کی حفاظت کا معاملہ اچھی طرح سنبھال سکتے ہوں، وہ حاضری والے مریض کے علاج میں بچے سے مدد لیں۔ ورنہ احتیاط ہی کریں۔

### مریض سے متعلق ہدایات

❶ ......دورانِ عمل مریض کے گلے یا پاس کوئی بھی پرانا تعویذ موجود نہ ہو۔

❷ ......مریض باوضو ہو۔ ہرگز ناپاکی کی حالت میں عمل نہ کریں۔

❸ ......مریض کو عامل کے روبرو ہونا چاہئے۔

### عمل کے متعلق ہدایات

❶ ......جس عمل کی جو بھی تعداد ہو، اس میں کم بیشی نہ کریں۔

❷ ......عمل کا بہتر وقت بعد نماز عصر یا بعد نماز مغرب ہے۔

❸ ......عامل عزیمت باآواز بلند پڑھیں۔ ورنہ کم سے کم درود شریف تو باآواز بلند پڑھیں۔

❹ ......عمل کے وقت متعلقہ دھونی دیتے رہیں۔

❺ ......کسی وجہ سے ایک بار عمل کرنے سے کام نہ بنے تو اس عمل کو کرر کریں۔

❻ ......کامل یقین سے عمل کریں۔ اگر خود ہی عامل کو یقین نہ ہو، تو جنات بھی تعاون نہیں کرتے۔ اور اللہ تعالیٰ کی مدد بھی پوری طاقت کے ساتھ نہیں ملتی۔

### عامل کے متعلق ہدایات

❶ ......عمل سے پیشتر کچھ نہ کچھ صدقہ دیں۔

❷ ......عمل شروع کرتے وقت عامل اپنے گناہوں کی معافی چاہے اور اپنے عاجز اور کمزور ہونے کا اعتراف کرے۔

رواج: انسان رواج کے سامنے اس طرح جھک جاتا ہے جس طرح قانون اور تقدیر کے سامنے



❸ ......دو رکعت صلوٰۃ الحاجات پڑھ کر عمل شروع کریں۔

❹ ......عمل کے وقت عامل کا پیٹ کھانے سے پر نہ ہو۔

❺ ......عمل کے وقت عامل خوشبو وغیرہ کا استعمال کریں۔

❻ ......عامل دوران عمل حصار کے ساتھ ساتھ کوئی نقش برائے حفاظت اپنے بازو پر ضرور باندھ لیں۔

❼ ......عمل کامیابی سے پورا ہونے پر دو رکعت صلوٰۃ الشکر پڑھیں۔

## مریض کے بارے میں مزید ہدایات

ایسے مریض جن پر حاضری ہوتی ہے، ان کے لئے دورانِ عمل ہدایات تو درج کر دیں۔ مریض کو درج ذیل باتوں کا پابند کریں۔ اور جن مریضوں پر حاضری نہ ہوتی ہو، لیکن اثرات ہوں تو وہ بھی ان ہدایات پہ پابندی کریں گے تو انشاء اللہ بہت جلد ٹھیک ہو نگے۔

◆1 ......باہر زیادہ نہ نکلا کرے۔

◆2 ......مریض اگر عورت ہو تو خوشبو لگا کر اور ننگے سر باہر نکلنے سے حتی الامکان پرہیز کریں۔ خصوصاً کھلے آسمان کے نیچے اور خاص کر مغرب کے وقت بالکل باہر نہ نکلے۔

◆3 ......کوشش کرے کہ بڑے گوشت اور مچھلی کا استعمال نہ کرے۔

◆4 ......نمک بالکل کم کر دے۔ بہتر ہے کہ دوران علاج استعمال ہی نہ کرے۔

◆5 ......میٹھا زیادہ کھائے۔ صبح و شام اور رات کو سوتے وقت خالص شہد ایک بڑا چمچ لے لیا کرے۔

◆6 ......اپنے حصار کا خاص خیال رکھے۔ ہر نماز کے بعد، رات کو سوتے وقت اور باہر نکلتے وقت حصار پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لیا کرے۔

◆7 ......کسی ایسے مریض سے ملنے میں احتیاط کرے، جس پر جن کی حاضری ہوتی ہو یا پھر سخت جادو کا اثر ہو۔

◆8 ......کسی ایسی جگہ بھی جانے سے پرہیز کیا جائے، جس کے بارے میں یقین ہو کہ وہاں جنات کی رہائش ہے یا سخت جادو کا اثر ہے۔

◆9 ......قبرستان، ویرانوں، کھلے علاقوں میں بھی جانے سے پرہیز کریں۔

◆10 ......سوتک (زچہ) اور مرگ والے گھر بھی جانے میں احتیاط کریں۔ اگر جانا بہت ضروری ہو تو حفاظت کا تعویز اتار دیں۔ اپنے اوپر دم کر کے جائیں اور واپس آ کر غسل کر کے دوسرے کپڑے پہن کر اگر کوئی تعویز پہنا ہو تو پہن لیں۔

◆11 ......روزانہ دو رکعت صلوٰۃ الحاجت پڑھیں۔ اور سلام کے بعد اللہ تعالیٰ سے خوب دعائیں مانگیں۔ اپنے لئے، عامل کے لئے، عامل کے عمل کی کامیابی کے لئے اور عمل میں جو جو بھی معاون ہیں (یعنی انسان و جنات) ان کے لئے۔

◆12 ......ہرگز ناپاکی میں نہ سوئیں۔ خواتین کا شرعی ناغہ مستثنیٰ ہے۔

◆13 ......کوشش کریں کہ زیادہ سے زیادہ باوضو رہیں۔

◆14 ......خواتین ناغہ کے دنوں میں حصار کی جگہ "یَا حَافِظُ یَا حَفِیْظُ" ہر اذان کے بعد، رات کو سوتے وقت اور باہر جاتے وقت ایک ایک سو مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لیا کریں۔ اول و آخر ایک بار درود ابراہیمی۔

◆15 ......دورانِ علاج دور دراز کے سفر سے بھی پرہیز کریں۔ خصوصاً دریا یا سمندر پار کے سفر سے۔ اس سے کچھ عامل اختلاف کرینگے۔ ان سے عرض ہے کہ جو بھی ہدایات لکھی گئی ہیں، یہ تجربہ کی بنیاد پر لکھی گئی ہیں۔ ان میں جنات سے بھی مشاورت لی گئی ہے۔ اگر کسی بھی ہدایت سے آپ کو اختلاف ہے تو کوئی بات نہیں۔ علمی اختلاف ہر فن میں ہوتے ہیں۔

درج بالا چند ضروری ہدایات لکھ دی گئی ہیں۔ عاملین سے درخواست ہے کہ ان ہدایات پر خود بھی عمل کریں اور مریضوں کو بھی عمل کروائیں۔ بہت زیادہ عاملین کو دیکھا ہے کہ کسی طرح کا نہ خود خیال رکھتے ہیں، نہ ہی مریضوں کو ہدایات کرتے ہیں۔ اس لاپرواہی کی وجہ سے خود بھی متاثر ہو کر مریض بنتے جاتے ہیں اور مریضوں کا کیس بھی بہت خراب کر دیتے ہیں۔

کوئی بھی فن ہو، اس کے کچھ اصول ہوتے ہیں۔ جنات کے متاثرہ مریضوں کا علاج کرنا بھی ایک فن ہے۔ اس کو فن ہی کی طرح سیکھا جائے۔

ایسا درخت: میں یہ پسند کرتا ہوں کہ درخت ہوتا جس کو کھالیا جاتا اور پھر کاٹ دیا جاتا

# جنات کے متاثرہ مریضوں کے علاج کے لئے مجرب اعمال

جنات کا علاج کرتے وقت تین قسم کے مریضوں سے واسطہ پڑتا ہے

(۱)۔۔۔ایسے مریض جن پر صرف اثرات ہوں۔

(۲)۔۔۔ایسے مریض جن پر اثرات کے ساتھ جن بھی موجود ہو لیکن حاضر نہ ہوتا ہو۔

(۳)۔۔۔ایسے مریض جن پر اثرات کے ساتھ جن بھی موجود ہو اور حاضر بھی ہوتا ہو۔

پہلی دو قسم کا علاج عموماً ایک جیسا ہی ہوتا ہے۔ البتہ تیسری قسم کے علاج میں الگ طریقے سے علاج کیا جاتا ہے۔ درج ذیل اعمال کو پہلی دو قسموں کے لئے خاص سمجھا جائے۔ تیسری قسم کے لئے بھی استعمال کر سکتے ہیں۔ البتہ تیسری قسم یعنی حاضری والے مریض کے علاج کے اعمال مضمون کے آخر میں درج کئے گئے ہیں۔

## قرآنی عملیات

(۱)۔۔۔جس پر جنات کا اثر ہو، اس پر سورۂ مزمل اور درج ذیل طریقے پر پڑھ کر صبح و شام مسلسل دم کرتے رہیں۔ پوری سورت پڑھتے ہوئے ان الفاظ کا تین بار تکرار کریں۔

(۱) رب المشرق والمغرب لا الٰہ الا ھو فاتخذہ وکیلا○

(۲) واللہ یقدر الیل والنہار○

(۳) واستغفروا اللہ ان اللہ غفور رحیم○

چند روز میں بفضلہٖ تعالیٰ شفاء ہو جائے گی۔

(۲)۔۔۔(۱) سورۂ فاتحہ سات بار۔

(۲) الم ذالک ۔۔۔۔۔۔ المفلحون (البقرہ:۱-۵) سات بار۔

(۳) والصّٰفّٰت صفا ۔۔۔۔۔۔ لازب (الصّٰفّٰت:۱-۱۱) سات بار۔

(۴) اٰمن الرسول تا آخر سات بار۔

(۵) یامعشر الجن ۔۔۔۔۔۔ ربکما تکذبٰن (الرحمٰن:۳۳-۳۴) سات بار۔

(۶) سورہ اخلاص سات بار۔

(۷) معوذتین سات بار۔

یہ سب پانی پر دم کر کے آسیب زدہ کو پلائیں۔ اگر روزانہ پڑھ کر دم کر سکیں تو بہت اچھا ہے۔ پانی پر دم کے ساتھ اگر مریض پر بھی دم کر دیا جائے تو سونے پہ سہاگہ والی بات ہے۔ گیارہ یا اکیس دن علاج کرنا کافی ہوگا۔

(۳)۔۔۔۔۔درج ذیل تمام عمل ایک بار پڑھ کر مریض پر دم کریں اور پانی پر دم کر کے پلائیں۔ یہ عمل روزانہ کیا جائے۔ اور کم از کم گیارہ دن تک کیا جائے۔ عمل یہ ہے:

(۱) سورۂ فاتحہ (۲) سورۂ کافرون

(۳) سورۂ اخلاص (۴) سورۂ فلق

(۵) سورۂ ناس (۶) آخری دو آیات سورۂ قلم

(۷) و بالحق انزلنا و بالحق نزل○

(۸) فسیکفیکہم اللہ و ھو السمیع العلیم○

(۹) اعوذ بکلمات اللہ التامات کلہا من شر ما خلق○

(۱۰) بسم اللہ الذی لا یضر مع اسمہ شیء فی الارض ولا فی السماء و ھو السمیع العلیم○

(۱۱) ولا حول و لا قوۃ الا باللہ العلی العظیم○

(۱۲) الٰہی بحرمت حضرت حاجی دوست محمد صاحب قبلہ قندھاری قدس اللہ تعالیٰ بسرہ الاقدس

(۱۳) اَللّٰهُمَّ اشْفِ لِصَاحِبِ هٰذَا الْمَرَضِ بِحَوْلِكَ وَ قُدْرَتِكَ جَبَرُوْتِكَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ يَاشَافِيْ يَاشَافِيْ يَاشَافِيْ

ان شاء اللہ شفاء ہوگی۔





(۴)۔۔۔۔۔سوا پاؤ کچی گھانی کے سرسوں کا تیل کسی تانبے کے برتن میں ڈال کر چودہ (۱۴) دفعہ آیت قطب پڑھ کر تیل پر اس طرح دم کرے کہ ہر بار پڑھے اور زور کے ساتھ تیل پر پھونکے۔ پھر دم کیا ہوا تیل آسیب زدہ یا جادو کئے ہوئے کے سارے بدن پر اس طرح ملے کہ بال برابر بھی خالی نہ چھوٹے۔ اس بات کی بھی احتیاط رہے کہ پڑھے ہوئے تیل کی ایک بوند تک زمین پر نہ گرنے پائے۔ اور نہ اس میں کسی اور کا ہاتھ پڑنے پائے۔ اور بدن پر جو پہلے روز مالش کرے، وہی روزمرہ کرتا رہے۔ نیز جو وقت اول دن مقرر کرے، اس سے منٹ بھر کا فرق نہ کرے۔ اللہ نے چاہا تو بھوت پریت جادو سب رفع ہو جائے گا۔ آیت قطب یہ ہے

ثم انزل علیکم من ۔۔۔۔۔۔۔۔ بذات الصدور (اٰل عمران:۱۵۴)

(۵)۔۔۔۔گیارہ تار نیلا یا سیاہ سوت کچا ڈیڑھ گز لمبا لے کر اکتالیس (۴۱) بار آیت ذیل پڑھیں اور ہر دفعہ گرہ لگا کر اس کے اندر دم کر کے بند کریں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

انہم یکیدون کیدا ۔۔۔۔۔۔۔ رویدا (طارق:۱۵-۱۷)

(۶)۔۔۔اگر کسی پر آسیب کا اثر ہو جو کہ مستقل رہتا ہو تو چاہئے کہ ایک سفید کاغذ پر الفاظ لکھیں اور موم جامہ کر کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہمیشہ کے لئے نجات مل جائے گی۔ مجرب و آزمودہ ہیں۔ الفاظ یہ ہیں۔

بسم اللہ الذی لایضر مع اسمہ شیٔ فی الارض ولا فی السماء وھو السمیع العلیم المص ، المر ، طٰہٰ ، طسم ، یٰسٓ والقراٰنِ الحکیم۔ حم عسق حم حم حم حم حم ق ن والقلم وما یسطرون۔

(۷)۔۔۔۔سورۂ جن سات بار پڑھ کر مریض پر دم کیا جائے۔ انشاء اللہ اثر ختم ہوگا۔ ایک بوتل پانی کی دم کر کے ساتھ دے دی جائے تا کہ مریض گیارہ دن اس میں سے پانی پیتا رہے۔

(۸)۔۔۔۔اگر معوذتین کا نقش آسیب زدہ کے گلے میں یا بازو میں باندھے تو انشاء اللہ تعالیٰ شفا ہوگی وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۶۸۹ | ۳۶۹۲ | ۳۶۹۵ | ۳۶۸۲ |
| ۳۶۹۴ | ۳۶۸۳ | ۳۶۸۸ | ۳۶۹۳ |
| ۳۶۸۴ | ۳۶۹۷ | ۳۶۹۰ | ۳۶۸۷ |
| ۳۶۹۱ | ۳۶۸۶ | ۳۶۸۵ | ۳۶۹۶ |

بحق ایں نقش ہر قسم آسیب و نظر بد و ہر مرض در وجود ایں را دفع شود دفع شود

(۹)۔۔۔۔یہ نقش آیۃ الکرسی کا ہے۔ اس نقش کو باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں باندھے یا بازو پر۔ انشاء اللہ تعالیٰ آسیب سے نجات حاصل ہوگی۔ مجرب ہے۔ وہ نقش یہ ہے:

بسم اللہ الرحمن الرحیم سلم قولا من رب رحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۵۱۶ | ۳۵۱۹ | ۳۵۲۲ | ۳۵۰۹ |
| ۳۵۲۱ | ۳۵۱۰ | ۳۵۱۵ | ۳۵۲۰ |
| ۳۵۱۱ | ۳۵۲۴ | ۳۵۱۷ | ۳۵۱۴ |
| ۳۵۱۸ | ۳۵۱۳ | ۳۵۱۲ | ۳۵۲۳ |

فیہ شفآء للناس

الٰہی بحرمۃ ھذا النقش فلاں بن فلاں را از آسیب بھوت وغیرہ محفوظ دار

(۱۰)۔۔۔۔۔نقش ذیل سورۂ یٰسٓ شریف کا ہے۔ اس کو باوضو لکھ کر آسیب زدہ کے گلے میں موم جامہ کر کے باندھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ آسیب دفع ہوگا۔ وہ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۶۲۷۷ | ۲۶۲۸۰ | ۲۶۲۸۶ | ۲۶۲۷۰ |
| ۲۶۲۸۵ | ۲۶۲۷۱ | ۲۶۲۷۶ | ۲۶۲۸۱ |
| ۲۶۲۷۲ | ۲۶۲۸۸ | ۲۶۲۷۸ | ۲۶۲۷۵ |
| ۲۶۲۷۹ | ۲۶۲۷۴ | ۲۶۲۷۳ | ۲۶۲۸۷ |

## اسماء الحسنیٰ کے عملیات

❶ ۔۔ ذیل کا تعویز چینی کی رکابی پر زعفران وعرق گلاب سے لکھ کر پانی سے دھو کر مریض کو پلائیں اور اس کے چھینٹے بھی منہ پر ماریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ صبح وشام اکیس (۲۱) یوم کے عمل سے آسیب سے چھٹکارا مل جائے گا۔ تعویز یہ ہے:

بحق یااللہ العلی العظیم

۱ ۱۱ ۱۱ ۵۵

❷ ۔۔ باوضو چھ سو تیس (۶۳۰) مرتبہ اسم مبارک "یَا مُنْتَقِمُ" پڑھ کر آسیب زدہ پر دم کرنے سے آسیب دور ہو جاتا ہے۔ اس عمل کو اکیس دن تک کیا جائے۔

❸ ۔۔ لفظ "اللہ" چھیاسٹھ (۶۶) بار باوضو لکھ کر پانی میں گھول کر وہ پانی دن میں کئی بار مریض کو پلایا جائے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ مریض تندرست ہو جائے گا۔ اس عمل کو اکیس دن تک کیا جائے۔

## نقش کے ذریعے علاج

☆۔۔ مندرجہ ذیل نقش باوضو عرق گلاب وزعفران سے بیالیس (۴۲) عدد لکھیں۔ ایک کو موم جامہ کرکے کالے کپڑے یا چمڑے میں سلوا کر کالی ڈوری میں باندھ کر گلے میں ڈالیں۔ یا مرد کے دائیں بازو پر اور عورت ہے تو بائیں بازو پر بندھوائیں۔ اکتالیس (۴۱) تعویزوں کو روزانہ ایک تعویز باوضو پانی میں گھول کر مریض کو پلائے۔ یہ عمل اکتالیس (۴۱) دن جاری رکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض سے سحر، جادو، آسیب، جن، بھوت وغیرہ دور ہو جائیں گے۔ اور مریض صحت مند ہو جائے گا۔ وہ نقش معظم یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۱۶ | ۱۹۲۹ | ۱۹۲۶ | ۱۹۲۳ |
| ۱۹۲۷ | ۱۹۲۲ | ۱۹۱۷ | ۱۹۲۸ |
| ۱۹۲۱ | ۱۹۲۴ | ۱۹۳۱ | ۱۹۱۸ |
| ۱۹۳۰ | ۱۹۱۹ | ۱۹۲۰ | ۱۹۲۵ |

## اسماء النبی ﷺ کے عملیات

☆...... بعد از نماز عصر ذیل کے نقش کو کسی سفید کاغذ پر زعفران وعرق گلاب سے باوضو حالت میں بنائیں اور اس پر اسم "محمد مصطفےٰ ﷺ" گیارہ سو گیارہ (۱۱۱۱) مرتبہ اور اول وآخر درود پاک ذیل اکتالیس اکتالیس مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ بعد ازاں اس نقش کو خوشبو لگا کر موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈالیں۔ اور مریض پر اسی اسم مبارک کا بانوے (۹۲) مرتبہ اول وآخر درود پاک ذیل گیارہ گیارہ مرتبہ گیارہ روز تک دم بھی کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی بدولت جنات وآسیب کے اثرات سے مکمل نجات مل جائے گی۔

درود پاک یہ ہے:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِہٖ بِقَدْرِ حُسْنِہٖ وَ جَمَالِہٖ

نقش مبارک یہ ہے:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| محمد | محمد | محمد | محمد | محمد | محمد | محمد | محمد | محمد | محمد |
| محمد | محمد | محمد | محمد | محمد | محمد | محمد | محمد | محمد | محمد |
| محمد | محمد | محمد | محمد | محمد | محمد | محمد | محمد | محمد | محمد |
| محمد | محمد | محمد | محمد | محمد | محمد | محمد | محمد | محمد | محمد |
| دفع شود | بحق | لا | الہ | الا | اللہ | محمد | رسول | اللہ | دفع شود |

## آسیب زدہ کی دیوانگی دور کرنا

اگر کسی پر آسیب کا اثر ہو جس کی وجہ سے اس سے دیوانہ پن (پاگل پن) کی حرکتیں سرزد ہوتی ہوں تو اس کے لئے سورہ یٰس شریف باوضو بلند آواز سے تلاوت کرے۔ اور صبح وشام پڑھ کر آسیب زدہ پر دم کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ وہ مریض چند دن کے عمل سے اچھا ہو جائے گا۔

کبھی کبھی ایسے مریضوں کو سنبھالنا بہت مشکل ہو جاتا ہے۔ یہ مریض کے لواحقین کی ذمہ داری ہے۔ پاگل مریض اپنا خود علاج نہیں کر سکتا۔ اس لئے محنت کریں۔ انشاء اللہ یقین کامل ہو تو فائدہ ضرور ہوگا۔





## دیگر نورانی عملیات

☆...... اس دعا کو پیپل کے پتہ پر لکھ کر تین روز تک آسیب زدہ کو چٹائے۔ نیز چالیس روز تک کاغذ پر مشک وزعفران سے لکھ کر ایک تعویذ روزانہ مریض کو پانی سے دھو کر پلائے۔ دعا یہ ہے:

بسم اللہ الرحمن الرحیم

یا حی حین لا حی فی دیمومۃ ملکہ وبقایہ یا حی

## فلیتوں کے ذریعے علاج

درج ذیل میں دو فلیتے دئے جا رہے ہیں۔ ان کو جلانے سے جنات جلتے نہیں، جسم کو چھوڑ کر بھاگ جاتے ہیں۔

❶ ۔۔ یہ فتیلہ باوضو لکھ کر اس پر نئی روئی لپیٹ کر کورے مٹی کے چراغ میں سرسوں کا تیل ڈال کر جلائے اور مریض کو چراغ کے سامنے باوضو بٹھائے۔ وہ فتیلہ کو جلتا ہوا دیکھے۔ وہ فتیلہ یہ ہے:

فرعون شداد

شداد هامان

عمد

۱ ۳

۵ ۴ ۲

۷ ۹ ۸

فرعون نمرود

عمہ

شداد نمرود هامان فرعون

❷ ۔۔ اس فلیتے کو بنا کر چراغ میں جلائیں۔ شروع کرنے سے پہلے اس طرح کے کئی فلیتے تیار کر لیں اور ایک کے بعد ایک جلاتے رہیں۔

ابلیس شداد نمرود فرعون هامان
قارون هاروت ماروت یاجوج ماجوج

## جنات سے متاثر بیہوش مریض کو ہوش میں لانا

☆...... پاک پانی پر سورۂ فاتحہ، آیت الکرسی اور سورۂ جن کی پہلی پانچ آیات پڑھ کر دم کریں اور اس پانی کا مریض کے منہ پر چھینٹا ماریں۔ ان شاء اللہ ہوش میں آ جائے گا۔

## عاشق جنات سے مریض کو نجات دلانا

☆...... اگر کسی شخص پر جنات وآسیب عاشق و دیوانہ ہو گئے ہوں اور اس کی زندگی کو بیکار بنا دیا ہو تو اس حالت پر سب سے پہلے مریض کا نمک بالکل بند کرا دیں اور گلے میں نقش علی ڈالیں۔ اور صبح وشام منزل پڑھ کر دم کر دیا کریں اور پینے کے لیے یہ دعا لکھ کر پانی میں گھول پلائیں۔

بسم اللہ الذی لا یضر مع اسمہ شیء فی الارض والا فی السماء و ھو السمیع العلیم۔

افحسبتم انما ............خیر الرحمین (مومنون: ۱۱۵-۱۱۸)

انشاء اللہ تعالیٰ ضرور فائدہ ہوگا۔ گلے کا تعویذ ہر وقت گلے میں رکھنا ضروری ہے اور غسل کا تعویذ دیں اور ایک چلہ علاج کریں اور علاج کے درمیان شہر سے باہر نہ جاویں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بالکل چھٹکارہ ہو جائے گا۔

نقش علی یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

ھ ھ ھ ھ ..

ع ع ع ع ع ع ع ع

ہ و ھ ص م

غسل کا نقش یہ ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۴۰ | ۳۵۳ | ۳۵۰ | ۳۴۷ |
| ۳۵۱ | ۳۴۶ | ۳۴۱ | ۳۵۲ |
| ۳۴۵ | ۳۴۸ | ۳۵۵ | ۳۴۲ |
| ۳۵۴ | ۳۴۳ | ۳۴۴ | ۳۴۹ |

## علوی عملیات

علوی عملیات سے یہاں مراد یہ ہے کہ ایسے غیر قرآنی اعمال، جو کہ شرعاً جائز ہوں۔ علوی عملیات میں جنات تعاون کرتے ہیں۔ وہ جنات مسلمان بھی ہو سکتے ہیں، غیر مسلم بھی۔ سنی بھی ہو سکتے ہیں اور شیعہ بھی۔ مختصر یہ کہ جس طرح انسانوں میں مختلف مذاہب اور مسالک ہیں، اسی طرح جنات میں بھی ہوتے ہیں۔

## سید برہنہ کا خاص عمل

اس منتر کو بتاشے کے اوپر تین مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور آسیب زدہ کو کھلائیں۔ انشاء اللہ آسیب دور ہوگا۔ منتر یہ ہے:

سید برہنہ بھولا بھالا، ننگی پیٹھ پہ لانا، گھوڑا جو سید کے باریا ہوں، نوے کانگرو باندھ کے لاہوں، جو سید کا چالوں پان کانگرو کو بلا کروں، بیان سنگ کی سواری ناگ کا چابک، میاں سید برہنہ کہاں کو جاتے ہو، ہم جاتے کانگرو کے ماڑے، وہاں وقت جڑے سو ساٹھ ماروں ونت کروں، تمام فریاد پہنچے مہتا کے پاس، مہتا پوچھے کہ وہاں کتنے کنک اور کتنے سوار، جنہوں نے میرا آنگر دگھیرا آن کر کچھ تا گلے زنجیر، اسی کوس کا دھاوا کریں، سوا سیر کا توشہ کھائیں، جو کھائے اسے ماما کے پیر کا راد کا بات کا کرایہ، اپنا بیگانہ اور پری پراوے جو کچھ ہو اس کے تئیں نکال کے باہر کرو، تمہیں اپنی آشہ بیوی ترکی کی دور کی دوہائی۔

## تنتر......ٹوٹکے

تنتر سے مراد ٹوٹکے ہوتے ہیں۔ یعنی اشیاء سے علاج کرنا۔ اس میں کوئی پڑھنا یا لکھنا وغیرہ نہیں ہوتا۔

❶ ...برگ تسی ۸ عدد، قلفل سیاہ ۸ عدد اور بیخ سبد ئی ...ان تینوں اجزاء کو بروز اتوار لاکر پارچہ سیاہ میں لپیٹ کر مریض کے گلے میں سیاہ ڈوری کی مدد سے ڈال دیں۔ انشاء اللہ مریض بہت جلد صحت پائے گا۔

## دیگر عملیات

۞......اگر کسی پر جن بھوت کا سایہ ہو جائے اور وہ اسے پریشان کرے تو نقش ذیل لکھ کر ایک نقش پانی میں گھول کر پلا دیں اور دوسرا نقش موم جامہ کر کے گلے میں باندھ دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ فوراً نجات ملے گی۔ وہ نقش یہ ہے:



| | |
|---|---|
| علطالااھا | سہا ۹۳۲۸ ۳ کی ع |
| ۱۹ لاع ۶۳۹ | عـلـج ۶۹ ۵۱۵ |







## حاضری والے مریض کے علاج کے اعمال

❶ ...یہ تعویذ دورے پڑنے پر آزمودہ ہے جو کہ انتہائی مفید ثابت ہوا ہے۔ اس تعویذ کو زعفران سے لکھ کر دورہ کے مریض کو روزانہ ایک مرتبہ پلانا ہے۔ اکیس (۲۱) روز یا چالیس (۴۰) دن تک پلائیں۔ انشاء اللہ الشافی شفا نصیب ہوگی۔ نقش یہ ہے:

لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ

لا الہ الا اللہ ابراہیم خلیل اللہ

لا الہ الا اللہ آدم صفی اللہ

ابوبکر صدیق — عمر فاروق — عثمان غنی — علی حیدر

افحسبتم انما خلقناکم عبثا
وانکم الینا لاترجعون
رب انی مسنی الضروانت ارحم الراحمین
رب ان اعوذبک من ھمزات الشیاطین
واعوذبک رب ان یضرون
رب انی مغلوب فانتصر

❷ ...آسیب کا اثر دور کرنے کے لئے یہ آیت مبارکہ سات بار پڑھ کر مریض کے بائیں کان میں پھونک دیں۔ و لقد فتنا سلیمان و القینا علی کرسیہ جسدا ثم اناب ۔

❸ ...سورہ مومنون کی آخری آیات ذیل پڑھ کر آسیب زدہ کے کان میں پھونک ماریں۔ عام طور پر تین بار پڑھ کر دم کرنا کافی ہے۔ اس طرح تین بار کریں۔ پہلے بائیں کان میں دم کریں۔ پھر دائیں کام میں دم کریں۔ اگر مسئلہ زیادہ ہو تو تین کی جگہ سات مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ آیات یہ ہیں:

افحسبتم انما خلقنکم عبثا و انکم الینا لا ترجعون ۔ فتعلی اللّٰہ ملک الحق لا الہ الا ھو رب العرش الکریم۔ ومن یدع مع اللّٰہ الھا اخر لا برھان لہ بہ فا نما حسابہ عند ربہ انہ لا یفلح الکافرون ۔ و قل رب اغفر و ارحم و انت خیر الراحمین ۔

❹ ...سورۂ فاتحہ، سورۂ اخلاص، معوذتین (آخری دو سورتیں)، آیت الکرسی، سورۂ طارق اور سورۂ حشر کی آخری تین آیات ذیل پڑھ کر آسیب زدہ پر پھونک ماریں۔ انشاء اللہ صحت یاب ہو جائے گا۔

ھو اللّٰہ الذی لا الہ الا ھو عالم الغیب و الشھادۃ ھو الرحمن الرحیم ۔ ھو اللّٰہ الذی لا الہ الا ھو الملک القدوس السلام المومن المھیمن العزیز الجبار المتکبر ۔ سبحان اللہ من ما یشرکون ۔ ھو اللہ الخالق الباری المصور لہ الاسماء الحسنی یسبح لہ مافی السموت والارض وھو العزیز لحکیم۔

❺ ...آسیب کے آنے پر اجوائن، ہلدی، سیاہ مرچ کی دھونی دے اور ان تینوں چیزوں پر باوضو سورۂ ناس سات مرتبہ پڑھ کر پھونکے اور دم کرے۔ کوئلے کی آگ تیار کر کے ان تینوں چیزوں کو آگ پر ڈال دے۔ جو دھواں نکلے، اسے مریض کے بدن اور ناک میں پہنچائے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ آسیب دفع ہوگا۔

❻ ...اگر کسی بچے یا عورت کو جن، دیو، پری، آسیب یا بھوت پکڑ لیں اور اس کو دورہ وغیرہ پڑتا ہو تو اس سے نجات کے لئے سورۂ مزمل ایک پلیٹ یا کاغذ پر باوضو لکھ کر مریض کو دھو کر وہ پانی پلا دے۔ روزانہ ایک عدد پلیٹ دھو کر مریض کو پلاتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جن، دیو، پری، آسیب کے اثرات ختم ہو جائیں گے۔ اور مریض تندرست ہو جائے گا۔ گیارہ یا اکیس دن عمل کریں۔ صحت ہونے پر سورۂ مزمل کا نقش بنا کر مریض کو پہننے کو دیں۔

❼ ...اس نقش کو باوضو لکھے اور ایک کپڑا ہلدی کے پانی میں رنگ کر اس پر ہینگ اور دھنیہ چھڑک کر تعویذ بدن سے مل کر اس کپڑے میں جس میں ہینگ اور دھنیہ چھڑکا ہے، اس کپڑے میں لپیٹ کر کوئلے کی آگ میں ڈال کر مریض کو دھونی دے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ مریض صحت یاب ہوگا اور آسیب دفع ہوگا۔ وہ نقش یہ ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| فرعون | ھامان | شیطان | فرعون |
| ھامان | شیطان | فرعون | ھامان |
| شیطان | فرعون | ھامان | شیطان |

## دھونی والے اعمال

❶ ــاس نقش کو لکھ کر اس پر نیلا تھوتھا، وراسپنے اور کوئلوں کی آگ جلا کر آسیب زدہ کے تختوں میں دھواں پہنچائے۔ اور مریض کا نام اور اس کی ماں کا نام نقش کی پشت پر لکھے۔ وہ نقش یہ ہے:

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| فرعون ١ | ابلیس ١٤ | ہامان ١١ | ٨ ١١٣ |
| ابلیس ١٢ | ہامان ٧ | ٢ ١١٣ | فرعون ١٣ |
| ہامان ٦ | ٩ ١١٣ | فرعون ١٦ | ابلیس ٣ |
| ١٥ ١١٣ | فرعون ٤ | ابلیس ٥ | ہامان ١٠ |
| فرعون العجل | وابلیس الساعہ | وہامان الوحا الوحا | و ١١٣ الوحا |

❷ ــآسیب زدہ کو مندرجہ ذیل نقش کو دھونی صبح و شام دے۔ انشاء اللہ آسیب دفع ہوگا۔ وہ نقش یہ ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١ | ١٤ | ١١ | ٨ |
| ١٢ | ٧ | ٢ | ١٣ |
| ٦ | ٩ | ١٦ | ٣ |
| ١٥ | ٤ | ٥ | ١٠ |

❸ ــمندرجہ ذیل طلسم آسیب زدہ کے لئے مفید ہے۔ باوضو لکھ کر صبح و شام آسیب زدہ کو دھونی دی جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آسیب دفع ہوگا۔

فرعون ھامان نمرود شداد و عاد ثمود

ابلیس اجمعون فی نار خالدون

| | |
|---|---|
| ہ ہ ہ ॥ ॥ ॥ | ہ ہ ہ ॥ ॥ ॥ |

❹ ــمندرجہ ذیل کلمات لکھ کر مریض کو صبح و شام دھونی دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آسیب دفع ہوگا۔ وہ کلمات یہ ہیں:

بسم اللّٰہ الرحمن الرحیم جمہر جمہایرون

بحق اھیا اشراھیا بحق علیقا ملیقا

طلیقا انت تعلمون ما فی قلوبھم علیقا

❺ ......جو آدمی، عورت، بچہ رات کو ڈرتا ہو اور چونکتا ہو یا گھبراتا ہو، اس فلیتے کو باوضو لکھیں اور اس کی دھونی مریض کے جسم کو دیں۔ اور ناک میں بھی دھواں پہنچے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض کو صحت ہوگی۔ وہ فلیتہ یہ ہے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ح | ب | ف | د | ی | د | ط | ح |
| ١٢ | ١٢ | ٣٨ | ١٢ | ٢٢ | ١٢ | ١٩ | ١٢ |
| ٢٤ | ١٢ | ٣٧ | ١٢ | ٣٣ | ١٢ | ٣١ | ١٢ |
| ط | ح | ی | د | ف | د | ح | ب |
| ٢٣ | ١٢ | ١٨ | ١٢ | ١٣ | ١٢ | ٤٧ | ١٢ |
| ٣٥ | ١٢ | ٣٠ | ١٢ | ٢٥ | ١٢ | ٣٦ | ١٢ |
| ف | د | ح | ب | ط | ح | ی | د |
| ١٧ | ١٢ | ٢٠ | ١٢ | ٥٠ | ١٢ | ١٤ | ١٢ |
| ٢٩ | ١٢ | ٣٢ | ١٢ | ٣٩ | ١٢ | ٢٦ | ١٢ |
| ی | د | ط | ح | ح | ب | ف | د |
| ٤٩ | ١٢ | ١٥ | ١٢ | ١٦ | ١٢ | ٢١ | ١٢ |
| ٣٨ | ١٢ | ٢٧ | ١٢ | ٢٨ | ١٢ | ٣٣ | ١٢ |

❻ ــمندرجہ ذیل فتیلہ لکھ کر بعد نماز عصر اس کی دھونی مریض کو دی جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کا آسیب دفع ہوگا۔ وہ فتیلہ یہ ہے:

علیقاً ملیقاً طلیقاً

فرعون

نمرود

شداد

ھامان

ابلیس





# جنات کی متاثرہ جگہوں کے علاج کے لئے چند مجرب اعمال

جنات سے متاثرہ جگہوں کے علاج میں دو طرح کے کیس سامنے آتے ہیں۔

❶ ......متاثر جگہ پر جنات کی رہائش نہ ہو

❷ ......متاثر جگہ پر جنات کی رہائش ہو

دوسری قسم میں رہائشی جنات میں کچھ جگہ تو چند جنات ہی رہتے ہیں۔ اور کئی جگہوں پر جنات کے خاندان در خاندان آباد ہوتے ہیں۔ اچھے عامل کبھی بھی جنات کو فوراً نکالنے کے پیچھے نہیں پڑ جاتا۔ اچھی طرح کیس دیکھ کر فیصلہ کرتا ہے۔

بندے نے ایک دفعہ ایک مریضہ پر جن حاضر کیا اور اس کو گھر چھوڑنے کا کہا۔ وہ ایک بڑی عمر کا جن تھا۔ اس نے مجھ سے الٹا سوال کیا کہ تم اپنے گھر میں کب سے ہو؟ اس وقت میں نے جواب دیا کہ پندرہ سال سے۔ جن نے کہا کہ اگر میں آپ کو کہوں کہ آج ہی گھر چھوڑ کر چلے جاؤ گے، تو کیا چلے جاؤ گے؟ مجھے ان کا سوال سمجھ آ گیا۔ واقعی یہ غلطی ہے کہ جنات کو فوراً نکالنے کے پیچھے پڑا جائے۔ جس جگہ زیادہ تعداد ہوتی ہے، وہاں کچھ وقت لگتا ہے۔ اور جس جگہ بہت تعداد ہو، وہاں سے مریض کا دور ہو جانا ہی اچھا ہے۔ یا پھر جنات سے کوئی معاہدہ کر لیا جائے۔ بلاوجہ لڑائی نہ کی جائے۔ ایسا کرنا کسی طرح بھی عامل کے لئے خطرے سے خالی نہیں۔

جنات کو نکالنے کے لئے عامل کا ہی سہارا لیا جانا بہتر ہے۔ جو لوگ عامل نہیں، اور خود سے جنات کو نکالنے کا عمل کرتے ہیں، میں نے ان کو رجعت اور مصیبتوں میں ہی مبتلا دیکھا ہے۔ الا ماشاء اللہ

اب چند عملیات کا ذکر کیا جاتا ہے تاکہ عاملین اور عوام کو فائدہ ہو۔

## قرآنی عملیات

❶ ......چالیس یوم تک پابندی سے اور اتنی آواز سے سورۂ بقرہ پڑھیں کہ پورے گھر میں آواز پہنچے۔ بہتر ہے کہ شام کو سورج چھپنے کے بعد پڑھی جائے یعنی مغرب یا عشا کے بعد۔

❷ ......بعض مکانوں و جگہوں جو کہ انسانوں سکونت کی ہوتی ہیں، خبیث جنات و شیاطین قبضہ کر لیتے ہیں اور لوگوں کو پریشان کرتے ہیں۔ ان سے قبضہ چھڑانے کے لئے یہ عمل کریں کہ چاروں کونوں پر لیموں جس پر آیۃ الکرسی تحریر کی جائے، لٹکا دیئے جائیں اور گھر کے چاروں کونوں پر کھڑے ہو کر چار شخص دوپہر کے بارہ بجے بیک وقت اذان دیویں۔ ایک مرتبہ مسلسل سات یوم تک کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ فضل ربی ہو جائے گا۔

❸ ......جس گھر میں جنات ہوں اور تنگ کرتے ہوں تو چار کیل لوہے کی لے لیں۔ ہر کیل پر اکتالیس (٤١) بار یہ آیۃ دم کر کے مکان کے چاروں کونوں میں گاڑ دیں۔ آیت یہ ہے:

انھم یکیدون کیداً و اکید کیداً (طارق:١٦-١٥)

❹ ......کسی مکان میں دخل جنات کا ہو اور تکلیف پہنچ رہی ہو تو کسی برتن میں پانی لے کر اول اُس پر درود شریف ایک بار، پھر سورۂ فاتحہ دو بار، پھر آیۃ الکرسی تین بار، پھر سورۂ جن کی پہلی پانچ آیات ایک بار پڑھ کر پانی پر دم کریں۔ اور اس مکان کے اندر ہر طرف چھڑک دیں۔ اور آیۃ الکرسی اکثر و بیشتر خاندان کے افراد تلاوت کرتے رہیں۔

❺ ......ایسی جگہ جہاں جنات یا تکلیف دہ ارواح کا اشتباہ ہو، باوضو صبح و شام درمیان مقام پر کھڑے ہو کر درمیانی آواز میں اذان کہیں اور آسمان کی طرف منہ کر کے پھونک ماردیں۔ پھر دوسری بار اذان کہہ کر قبلہ کی طرف پھونک ماریں۔ پھر باری باری شمال کی طرف، جنوب کو اور مشرق کی طرف اور پھر چھٹی بار اذان کہہ کر زمین پر پھونک ماریں۔ پھر درود شریف پڑھ کر خبیث ارواح کے ضرر سے بچنے کی دعا کریں۔

۶۔ منزل کا دم کیا ہوا پانی گھر کی چاروں دیواروں پر چھڑک دیں۔ چالیس دن پابندی سے عمل کریں۔ مجرب و آزمودہ ہے۔

۷۔ آسیب کو گھر سے نکالنے کے لئے مندرجہ ذیل آیات باوضو پانچ کاغذوں پر لکھیں۔ ایک تعویز موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈال دے اور چاروں تعویز مکان (یا کمرے) کے چاروں کونوں میں لٹکا دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ آسیب دفع ہوگا۔ وہ آیات یہ ہیں:

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ و ما ارسلنک الا رحمة للعلمین۔ و کان فی المدینة تسعة رھط یفسدون فی الارض و لا یصلحون۔ سلم علی نوح فی العلمین۔ سلم قولا من رب رحیم۔ اخرج ایھا الجان المارد عنا فان لم تخرج فاذن بحرب من اللہ و رسولہ

## اصحاب کہف کے عملیات

۱۔ اصحاب کہف کے نام گھر کی دیواروں پر لکھیں۔ جن دفع ہو جائے گا۔

## دیگر عملیات

۱۔ مکان میں جادو، سحر یا جنات ہوں تو درج ذیل چاروں نام مکان کے چاروں کونوں میں لکھ دیں۔ ہر چیز کا اثر ختم ہو جائے گا۔

الٰہی بحرمت ابراہیم اللہ　　الٰہی بحرمت ابراہیم ادہم

الٰہی بحرمت ابراہیم خواص　　الٰہی بحرمت ابراہیم تخفی

۲۔ اس نقش کو کورے کوزے یا ہنڈی میں لکھیں یا کسی تازہ پانی میں گھول کر مکان کے کونوں میں چھڑکیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ آسیب، جن، بھوت، جادو سے نجات حاصل ہوگی۔ وہ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۲۲۵ ع | ۲۲۲۸ ع | ۲۲۲۵ ع | ۲۲۲۳ ع |
| ۲۲۳۲ ع | ۲۲۳۱ ع | ۲۲۳۲ ع | ۲۲۳۷ ع |
| ۲۲۳۰ ع | ۲۲۲۳ ع | ۲۲۵۰ ع | ۲۲۳۷ ع |
| ۲۲۳۴ ع | ۲۲۲۶ ع | ۲۲۳۹ ع | ۲۲۴۳ ع |

## جنات کا آگ لگانا یا اینٹیں پھینکنا

جس جگہ ایسا معاملہ ہو، وہاں جان لینا چاہئے کہ حقیقی جنات ہیں، محض اثرات کا معاملہ نہیں ہے۔ جس جگہ بھی حقیقی جنات ہونگے، اور عامل علاج کرے گا، وہاں لازمی جنات حملہ کرتے ہیں۔ یہ عامل کی روحانی طاقتیں ہوتی ہیں، جن کی وجہ سے وہ بچ جاتا ہے یا جن کی وجہ سے جنات ڈر کر پیچھے ہٹ جاتے ہیں۔ باقی اصل تو اللہ تعالیٰ ہی کا فضل ہوتا ہے، جس کو چاہے بچا لے اور جس کو چاہے مبتلا کر دے۔ بتانے کا مقصد یہ ہے کہ جس جگہ حقیقی جنات ہوں، اس جگہ علاج کرتے وقت حفاظت کا خاص خیال رکھا جائے۔ اب علاج کی طرف آتا ہوں۔

۱۔ جس جگہ جنات آگ لگائے یا اینٹیں پھینکتے ہوں، وہاں اس نقش کو کالی سیاہی سے لکھ کر نئے مٹی کے کورے برتن میں ڈالیں اور اس نقش کو دھو کر چھت اور جس جگہ مناسب خیال ہو، چھڑکیں۔ انشاء اللہ جنات آگ لگانا اور اینٹیں پھینکنا چھوڑ دیں گے۔ ایک نقش ایک ہفتہ کے لئے ہوگا۔ اگر معاملہ زیادہ ہو تو تین ہفتہ علاج کرنا کافی ہے۔ نقش یہ ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ف | ۲ ز م ۱ ع | ع | د ی |
| ف | ز | ک | ے |
| ک | د | م | ق |
| د ح ۱ | ے | بدوح | بدوح |

## دھونی والا عمل

۔۔۔ بچوں کی نظر بد سے حفاظت، جنات کے اثرات سے بچاؤ اور بہت سی بیماریوں سے (چیچک، خسرہ، انفلوائنزا، ہیضہ وغیرہ کی وباء سے) حفاظت کے لئے مندرجہ ذیل الفاظ تین مرتبہ پڑھ کر کالے دانے یا لوبان پر دم کریں۔ پھر کوئلے کی آگ پر تھوڑا تھوڑا ڈال کر اس کی دھونی تمام مکان میں دن میں دو بار صبح سورج نکلنے کے بعد شام کو سورج غروب ہونے سے پہلے دیں۔ دھونی کے الفاظ یہ ہیں:

عَلِیْقًا مَلِیْقًا تَلِیْقًا اَنْتَ تَعْلَمُ مَا فِیْ قُلُوْبِہِمْ





# جنات کو حاضر کرنے کے اعمال

کئی ایسے مریض ہوتے ہیں جن پر جنات کا اثر ہوتا ہے اور وہ اس کے جسم میں حاضر بھی ہوتے ہیں۔ ان میں کئی جنات عامل بھی ہوتے ہیں۔ کچھ عامل نہیں، مگر جسمانی طور پر بہت طاقتور ہوتے ہیں۔ ایسے جنات عموماً مریض جب عامل کے پاس جاتا ہے اور حاضری کا عمل کرتا ہے تو وہ حاضر نہیں ہوتے۔ اس لئے ضروری ہے کہ حاضری کے عملیات کو باقاعدہ سیکھا جائے تاکہ عامل جس جن کو چاہے، حاضر کر سکے۔

اس سلسلے میں "جنات کے متاثرہ مریضوں کے علاج میں ہدایات صفحہ ۲۰" پر ضرور ملاحظہ کریں۔ سب سے اہم چیز عامل کا اپنا حصار کرنا ہے۔ جب بھی حاضری کا عمل کریں۔ مکمل تیاری کے بعد عامل اپنا حصار لازمی کر کے بیٹھے۔ جو عامل ابھی مبتدی ہیں، وہ کسی ماہر کی نگرانی میں حاضری کے اعمال کریں۔ ورنہ مصیبت گلے پڑ جائے گی۔

اب جنات کو حاضر کرنے کے اعمال تحریر کئے جاتے ہیں تاکہ باصلاحیت عاملین استفادہ کر سکیں۔ یاد رکھیں کہ جو عامل مبتدی ہوں یا جن کے حصار کمزور ہوں، وہ حاضری کے اعمال نہ کریں۔

## قرآنی اعمال

۱۔ اکیس (۲۱) عدد شہد کی مکھیاں پکڑ لی جائیں۔ جب یہ مر جائیں تو ان میں سے ہر ایک مکھی پر گیارہ (۱۱) مرتبہ سورۂ فاتحہ بمع بسم اللہ پڑھ کر دم کر دیا جائے۔ پھر ان سب کو نئی روئی میں لپیٹ کر فتیلہ بنا لیا جائے اور نئے چراغ میں سرسوں کے تیل میں چراغ روشن کر کے حسب دستور کاجل بنا لیا جائے۔ کاجل بنانے کا طریقہ بالعموم سبھی کو معلوم ہوتا ہے۔ جب کاجل تیار ہو جائے تو سمجھیں کہ بفضل خدا آپکو ایک نعمت مل گئی ہے۔ اب جب کسی بھی آسیب زدہ کی آنکھوں میں آپ اس کاجل کی تین تین سلائیاں ڈالیں گے تو انشاء اللہ آسیب فوراً حاضر ہو کر ہم کلام ہوگا۔ مجرب اور آزمودہ طریقہ ہے۔

۲۔ مندرجہ ذیل عمل پڑھ کر مریض کو دم کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ آسیب ظاہر ہوگا۔ اس کو چاہے گرفت میں لے لے یا اس کو قسم دے کر چھوڑ دے۔ وہ عمل مندرجہ ذیل ہے۔

۱ ...... سورۂ کافرون　　ایک بار

۲ ...... سورۂ اخلاص　　ایک بار

۳ ...... سورۂ فلق　　ایک بار

۴ ...... سورۂ ناس　　ایک بار

۵ ...... سورۂ قریش　　تین بار

۶ ...... فَکُبْکِبُوْا فِیْھَا ھُمْ وَالْغَاوٗنَ　　ایک بار

عمل مکمل پڑھ کر دم کیا جائے۔ اگر ایک بار میں حاضری نہ ہو تو دم کرتا رہے۔ سات بار دم کرنا کافی ہے۔

۳۔ جن کو حاضر کرنے کے لئے پہلے سورۂ فاتحہ، آیت الکرسی، سورۂ اخلاص، سورۂ فلق و ناس...... تین تین بار باوضو پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر دم کر کے اپنے تمام جسم پر پھیر لے۔ اور اپنے سینے پر پھونک مارے۔ اس کے بعد نیچے لکھا ہوا نقش مریض کو دکھائے اور مریض اس کو اپنے ہاتھ میں لے کر دیکھے۔ اور عامل باوضو سورۂ فاتحہ، آیت الکرسی، سورۂ ناس، سورۂ فلق، سورۂ اخلاص اور سورۂ کافرون تحریر کردہ ترتیب کے ساتھ پڑھ کر مریض پر دم کرتا جائے۔ اس وقت یا چند بار پڑھنے کے بعد جن حاضر ہوگا۔

نقش یہ ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

## حاضرات اعمال

۱۔ نقش نمبر ا سیدھے ہاتھ میں دیں پانچ منٹ تک۔ پانچ منٹ کے اندر اندر جن حاضر ہو جائے گا۔ اور اگر پانچ منٹ کے بعد بھی جن حاضر نہ ہو تو پانچ منٹ کے بعد نمبر ۲ نقش دیں۔ اس کی تاثیر زیادہ ہے۔ اگر نمبر ۱ اور نمبر ۲ کے نقش سے بھی جن حاضر نہیں ہوتا، صرف ہاتھ میں لرزہ و کپکپی ہوتی ہے تو سمجھ لینا چاہئے کہ جن کا صرف اثر ہے، جن موجود نہیں ہے۔

نقش نمبر ا یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۲۳ | ۳۲۷ | ۳۳۰ | ۳۱۷ |
| ۳۲۹ | ۳۱۸ | ۳۲۳ | ۳۲۸ |
| ۳۱۹ | ۳۳۲ | ۳۲۵ | ۳۲۲ |
| ۳۲۶ | ۳۲۱ | ۳۲۰ | ۳۳۱ |

نقش نمبر ۲ یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۲۶ | ۳۲۹ | ۳۳۳ | ۳۱۹ |
| ۳۳۱ | ۳۲۰ | ۳۲۵ | ۳۳۰ |
| ۳۲۱ | ۳۳۵ | ۳۲۷ | ۳۲۳ |
| ۳۲۸ | ۳۲۳ | ۳۳۲ | ۳۳۳ |

۲۔ مریض کے سامنے بیٹھ کر درج ذیل عزیمت کو تین مرتبہ پڑھیں۔ دنیا کے کسی بھی کونے میں مریض پر حاضر ہونے اور تنگ کرنے والا جن و آسیب ہوگا، فوراً حاضر ہوگا۔ عزیمت یہ ہے:

عَزَمْتُ عَلَيْكُمْ يَا مَعْشَرَ الْجِنِّ وَ الْاَرْوَاحِ بِحَقِّ حَضْرَتْ سُلَيْمَانِ ابْنِ دَاوٗدَ عَلَيْهِمَا السَّلَام اُحْضُرُوْا اُحْضُرُوْا اُحْضُرُوْا وَحَاضِرْ شَوِ بِحَقِّ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْن

۳۔ آسیب کو حاضر کرنے کیلئے مندرجہ ذیل عزیمت کو تیرہ (۱۳) مرتبہ ہلدی، لہسن اور کالے بکرے کے بالوں پر پڑھ کر دم کریں، پھر اس سے مریض کو دھونی دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ خود حاضری ہوگی۔

عزیمت یہ ہے:

اَبْرَغْتُ بِعِزَّةِ اللّٰهِ وَ قُدْرَتِهٖ اِسْتَفْتَحْ فَهُوْشٍ قَرْدَ قَرْدَ قَرْدَ هَدَمًا هَدَمًا بَرِنْيًا اُحْضُرُوْا يَا اَصْحَابَ الْجِنِّ وَالشَّيٰطِيْنِ مِنْ جَانِبِ الْاَيْمَنِ وَالْاَيْسَرِ مِنْ جَانِبِ الْمَشَارِقِ وَ الْمَغَارِبِ بِحَقِّ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ ۔

۴۔۔۔۔ مریض کی بائیں ہاتھ کی چھنگلی پکڑے اور اسمائے اصحاب کہف درج ذیل طریقے پر پڑھ کر مریض کے چہرے پر دم کرے۔ دو تین دفعہ کرنے سے آسیب یا جو بھی سایہ ہو، بول اٹھے گا۔ پھر جو دریافت کرنا ہو کر لے پڑھنا یہ ہے:

الٰہی بحرمۃ محمد ﷺ و بحرمت یملیخا مکسلمینا کشفوطط تبیونس آذر فطیونس یوانس بوس اسم کلبھم قطمیر

۵۔ آسیب کو حاضر کرنے کے لئے مندرجہ ذیل عزیمت کو تین خوشبودار پھولوں پر سات مرتبہ پڑھ کر مریض کے سر پر وہ پھول رکھ دے۔ انشاء اللہ فوراً آسیب حاضر ہو کر گفتگو کریگا۔

عزیمت یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ عَزَمْتُ عَلَيْكُمْ يَا مَالِكَ الْاَرْوَاحِ لَفْطُوْشٌ صَارِعًا اُحْضُرُوْا يَا اَصْحَابَ الْجِنِّ وَ الشَّيَاطِيْنِ مِنْ جَانِبِ الْاَيْسَرِ وَالْاَيْمَن۔







# جنات کو جلانے کے اعمال

جنات کو جلانے کے بارے میں بہت عاملین جلدی کا مظاہرہ کرتے ہیں۔ میں نے بیشمار عاملین کو شدید رجعت میں مبتلا دیکھا ہے۔ کئی پر ان کی زندگی میں اثرات واضح ظاہر ہو جاتے ہیں۔ اور کئی پر ان کی زندگی کے بعد ان کے اہل و عیال پر۔ یاد رکھیں کہ اگر کسی کا باپ، بیٹا، بھائی، ماں، بہن، بیوی، بچے وغیرہ ان کی نظروں کے سامنے یا ان کے علم میں ہوتے ہوئے کوئی زندہ جلا دے تو کیا وہ شخص انتقام نہیں لے گا؟ کیا اس کا دماغی توازن خراب نہیں ہوگا؟ آپ نے ایک کو مارا ہے۔ وہ دس کو مارے گا۔ انسان تو نظر بھی آتا ہے، جنات کا تو یہ معاملہ بھی نہیں۔ پھر جنات کی عمر طویل ہوتی ہے نسبت انسان کے۔ اس لئے عاملین اس بات کا دھیان رکھیں کہ جب مجبوری بن جائے تو جنات کو جلانا چاہئے۔ اور تین بار بہتر ہے ورنہ کم از کم ایک بار ان کو تنبیہ کی جائے کہ اگر نہیں جاؤ گے تو جلا دیں گے۔ اور یہ بھی کہا جائے کہ اس جن کے متعلقین یا بڑے سن لیں کہ ہم نے اسے سمجھایا مگر یہ نہیں مان رہا۔ اب ہم مجبوری میں اس کو جلا رہے ہیں۔ اس طرح انشاء اللہ عامل پر رجعت نہیں آئے گی۔

بہتر ہے کہ جب بھی جنات کو جلانے کا عمل کیا جائے، عامل اپنا گوشت والا صدقہ ضرور کرے۔

## کیا جنات کو جلانا جائز ہے؟

حکیم الامت مجدد ملت حضرت مولانا شاہ اشرف علی تھانوی نور اللہ مرقدہٗ کے فرمان کا مفہوم ہے کہ ”کسی ذی روح کا جلانا جائز نہیں۔ اگر مجبوری ہو تو یہ کہہ دیا جائے کہ ”اگر نہ جائے تو جل جائے“۔

## قرآنی عملیات

● ۔ مریض کے کان میں سات بار اذان دے۔ پھر سورۂ فاتحہ، سورۂ فلق، سورۂ ناس، آیت الکرسی، سورۂ طارق، سورۂ حشر کی آخری آیات (ھو اللہ الذی۔۔۔۔۔ آخر)، سورۃ الصافات مکمل پڑھیں۔ آسیب جل جائے گا۔

## ہانڈی کا خاص عمل

یہ عزیمت اکیس (۲۱) مرتبہ پڑھ کر ڈھائی مٹھی اڑد لے کر ان پر دم کرے اور ایک مٹی کی ہانڈی میں یہ اڑد اور نقش حوالہ ڈالے اور مٹی کے ڈھکن سے بند کر کے آٹے کو گیلا کر کے اس کے سوراخوں کو بند کر دے۔ ڈھکن اور ہانڈی کے درمیان کوئی جگہ خالی نہ رہ جائے۔ ہانڈی کو بند کر کے چولہے پر رکھے اور آگ جلائے۔ ہانڈی کو جب دو تین جوش آ جائیں تو نیچے اتار لیں۔ ٹھنڈی ہونے پر جنگل میں کسی جگہ زمین میں دفن کرا دیں۔ اگر گھر کا آدمی ہانڈی دفن کرے تو اسی وقت (جلد) گھر میں نہ آئے مگر دیر میں آئے۔

اگر جلدی دن کے دن یہ عمل کرنا چاہئے تو اُڑد وغیرہ حسب ترکیب ہنڈیا میں ڈال کر سات بار مریض کے سر کے چاروں طرف گھمائے (پھیرے یعنی چکر دے) اور آٹے سے بند کر کے چولہے پر رکھ کر آگ جلائے اور تین جوش کے بعد ٹھنڈا ہونے پر زمین میں دفن کرا دے۔

اگر جلدی نہ ہو تو ہانڈی آدھی کھلی ہوئی رات کو مریض کے سرہانے رکھے اور اس رات میں فتیلہ بھی جلائے۔ صبح کو ہانڈی بند کر کے چولہے پر رکھے اور آگ جلا کر تین جوش دے اور ٹھنڈی ہونے پر دفن کرا دے۔ یہ عمل کم از کم تین دن یا پانچ دن یا سات دن یا گیارہ دن تک کرے۔ یہ عزیمت یہ ہے:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اونچہ قسم دیو بھوت قسم چڑیلاں ڈائن ڈائنی جن جوگنی حور پری دیو پری سبز پری زرد پری مرگھٹ مسان دیو مسان جھو د مسان پکا مسان کچا مسان نیلا مسان پیلا مسان سوکھا مسان مثانی بسانی جادو تا دنگہ یا زکہہ لاگا لگایا یا کیا کرایا یا لپٹا لپٹایا ہوا اگر ندی تالا باغات وغیرہ سایہ انداختہ نذلت شدہ باشد بحکم رب الجلیل بحکم پیران پیر محی الدین در سبوچۂ گلے یعنی در ہانڈی داخل شدہ بسوزد و اگر نہ گریزد و وزنہار غیر حاضر حاضر بباشد گرفتہ بیارید و ہر قدر آزار ے و آزار بودہ باشد دفع شود بحق العجل العجل العجل

الساعة الساعة علیقًا ملیقًا طلیقًا انت تعلم مافی قلوبهم بذنبهم و اتوب الیه ۔ نقش حوایہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٨ | ١١ | ١٤ | ١ |
| ١٣ | ٢ | ٧ | ١٢ |
| ٣ | ١٦ | ٩ | ٦ |
| ١٠ | ٥ | ٤ | ١٥ |

## خاص فلیتہ جات

ذیل میں چند فلیتے درج کئے جا رہے ہیں، جو جنات کو جلانے میں استعمال کئے جاتے ہیں۔

❶ ۔اس فلیتہ کو لکھ کر سرسوں کے تیل میں کورے چراغ میں روشن کریں اور مریض اس کی روشنی کو دیکھتا رہے۔ ختم ہونے کے بعد چراغ بحفاظت رکھے اور دوسرے روز اور تیسرے روز بھی اسی طرح عمل کرے۔ اس کو روشن کرنے کا وقت بعد نماز مغرب یا بعد نماز عشاء ہے۔ بالکل تنہائی میں اسے روشن کیا جائے۔ فلیتہ یہ ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٢٨ | ٣١ | ٣٣ | ٢١ |
| ٣٣ | ٣٣ | ٢٧ | ٣٢ |
| ٢٣ | ٣٦ | ٢٩ | ٢٦ |
| ٣٠ | ٢٥ | ٣٢ | ٣٥ |

❷ ۔اس فلیتہ کو کورے چراغ میں سرسوں کا تیل ڈال کر مغرب یا عشاء کے بعد روشن کیا جائے اور مریض اس کو دیکھتا رہے۔ تین یا پانچ یا سات روز برابر کیا جائے انشاء اللہ تعالیٰ شفا پائے گا۔

بسم اللّٰہ الرحمن الرحیم علیقا ملیقا طلیقا انت تعلم ما فی قلوبهم العجل العجل العجل الوحا الوحا الوحا الساعة الساعة نمرود هامان فرعون شداد ابوجهل من جنود ابلیس اجمعون بحق خاتم سلیمان داؤد علیه السلام و هرچه دربدن آسیب زده باشده بند کرده موکلان فلیته دریں چراغ بسته بیارند و سوزانند خاکستر گردد دفع شود۔

❸ ۔۔۔۔اس فلیتے کو کورے چراغ میں سرسوں کا تیل ڈال کر روشن کیا جائے اور مریض اس کو دیکھتا رہے۔ تین یا پانچ یا سات روز برابر کیا جائے۔

علیقًا ملیقًا طلیقًا انت تعلم مافی قلوبهم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١١ | ٨ | ١ | ١٤ |
| ٢ | ١٣ | ١٢ | ٧ |
| ١٦ | ٣ | ٦ | ٩ |
| ش ٥ | ١٠ | ١٥ ق | ٤ |

ہا ہا
ہا ہا

بحق خاتم سلیمان بن داؤد علیہ السلام

ہر قسم آسیب جن بھوت پریت خبیث و چڑیل در وجود آسیب زدہ فلاں بن فلاں مسلط شدہ باشد و موکلاں فلیتہ دریں چراغ بستہ بیارند سوختہ و خاکستر گردد۔

❹ ۔۔۔۔ باوضو مندرجہ ذیل فتیلہ تیار کر کے اور اس فتیلے میں سرسوں کے دانے ڈالے اور لپیٹ کر اس پر روئی لپیٹ دے اور سرسوں کے تیل میں جلا کر اس فتیلے کا دھواں آسیب زدہ کے کان، ناک، منہ اور تمام بدن میں پہنچائے اور مریض کے اوپر لحاف ڈھانک دے تا کہ دھواں ادھر ادھر نہ چلا جائے۔ اس فتیلہ کو آنکھ کے بندے کی طرف سے جلانا شروع کرے۔ وہ فتیلہ یہ ہے۔

٧٨٦

| | | |
|---|---|---|
| ٦ | ١ | ٨ |
| ٧ | ٥ | ٣ |
| ٢ | ٩ | ٤ |

فرعون قارون هامان شداد نمرود ابلیس علیهم اللعن واتباع ایشان اگر نہ گریزند سوختہ شوند





# جنات کو بدن مریض میں عارضی قید کرنے کے اعمال

## طریقہ نمبر ❶

جب کسی مریض کے سر پر عامل نے کسی آسیب و جن کو حاضر کیا ہو یا بذات خود آسیب و جن حاضر ہوا اور اس کو قید کرنا ہو تو سرخ ریشم کا دھاگہ لے کر سات تار کا ایک گنڈا بنائے۔ اس طرح سات سات تار کے پانچ گنڈے بنالے اور ہر گنڈے پر سات گرہ لگائے۔ ہر گرہ پر مندرجہ ذیل آیت پڑھ کر دم کر کے پھر گرہ کو بند کرے۔ بوقت ضرورت ایک گنڈا مریض کے گلے میں باندھے۔ دوسرا داہنے بازو پر باندھے۔ تیسرا بائیں بازو پر باندھے۔ چوتھا گنڈا داہنے پیر میں اور پانچواں گنڈا بائیں پیر میں باندھیں۔ انشاء اللہ آسیب و جن قید ہوگا اور راہ فرار اختیار نہ کر سکے گا جب تک گنڈے بندھے رہیں گے۔ آیت یہ ہے:

ختم اللّٰہ علی قلوبهم وعلی سمعهم وعلی ابصارهم غشاوة ولهم عذاب عظیم

## طریقہ نمبر ❷

آسیب و جنات کو قید کرنے کیلئے اس عزیمت کو کام میں لائیں۔ انتہائی مفید اور مجرب ہے۔ اگر مریض عورت ہے تو داہیں ہاتھ کی بیچ کی انگلی اور شہادت کی انگلی......دونوں انگلیوں کو اپنے سیدھے ہاتھ میں پکڑے اور اگر مریض مرد ہے تو اس کے داہنے ہاتھ کی مٹھی بند کر کے اپنے ہاتھ میں اس کا بایاں ہاتھ پکڑے اور مندرجہ ذیل عزیمت کو سات (٧) مرتبہ پڑھ کر دم کرے۔ انشاء اللہ آسیب و جن قید ہوگا اور راہ فرار اختیار نہ کر سکے گا۔

عزیمت یہ ہے:

بسم اللّٰہ الرحمن الرحیم یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ یَا ذِکْرُ طَاهِرِیْنَ مِنْ کُلِّ اٰفَةٍ بِقُیُوْدِیْهٖ یَا رُوْحُ یَا قُدُّوْسُ بِحَقِّ سلیمان ابن داؤد علیه السلام بند شو۔

## طریقہ نمبر ❸

اس حصار کو تین مرتبہ پڑھ کر چھری یا چاقو پر دم کر کے آسیب زدہ کے چاروں طرف حصار کرے۔ انشاء اللہ آسیب بھاگنے نہ پائے گا۔ وہ حصار یہ ہے۔

بسم اللّٰہ الرحمن الرحیم لا اله الا اللّٰہ گرد بگرد حصار در هزار حصار باد محمد رسول اللّٰہ ﷺ گرداں حصار بستم قفل لا اله الا اللّٰہ محمد رسول اللّٰہ ﷺ صم بکم عمی فهم لا یرجعون

## طریقہ نمبر ❹

آسیب و جن کو حاضر ہونے کے بعد قید کرنے کیلئے مریض کے پیشانی کے بالوں پر (چند بالوں) تین گرہ لگائے۔ پہلی گرہ کو بند کرتے وقت علیقًا ملیقًا تلیقًا انت تعلم ما فی قلوبهم طلیقًا پڑھ کر دم کرے۔ پھر گرہ کو بند کرے۔ دوسری گرہ پر سلام قولا من رب الرحیم ختم اللّٰہ علی قلوبهم وعلی سمعهم وعلی ابصارهم غشاوة و لهم عذاب عظیم پڑھ کر دم کر کے گرہ لگائے۔ تیسری گرہ پر فکبکبو فیها هم والغاؤن وجنود ابلیس اجمعون عقدتم عقد تم عَقْرُوْشٍ عَقْرُوْشٍ عَقْرُوْشٍ قَرْقِیْشٍ قَرْقِیْشٍ حَسْبُنَا حَسْبُنَا بحق سلیمان ابن داؤد علیهم السلام بند شو بند شو بند شو تامن بنکشایم هیچ نکشاید۔ انشاء اللہ آسیب و جن قید ہوں گے اور فرار نہ ہو سکیں گے۔

(جنات کو مریض کے جسم میں حاضر کر کے ان کو جسم میں عارضی قید کرنے کے اعمال کسی ماہر کی نگرانی میں کئے جائیں۔ اپنے آپ کو اور مریض کو مشکل میں نہ ڈالیں۔ ع)

# چلہ کیسے شروع کیا جائے؟

شیخ المحدثین والمفسرین
حضرت مولانا شفیق الرحمن درخواستی نور اللہ مرقدہ

شیخ الاسلام حضرت درخواستی رحمہ اللہ کے علمی جانشین، شیخ المحدثین و المفسرین امام العلماء والصلحاء شیخ الحدیث والتفسیر شیخ طریقت حضرت مولانا شفیق الرحمٰن صاحب درخواستی نور اللہ مرقدہٗ کا ایک خصوصی مضمون جس میں سالکین طریقت کو چلہ کشی کے آغاز کا بتلایا گیا ہے۔ اگر عاملین بھی اس کی پابندی کریں تو انشاء اللہ کامیابی قدم چومے گی۔ (ع)

## (اربعین کا طریقہ) یعنی چلہ ادا کرنے کا طریقہ

جس جگہ کا انتخاب کرے پہلے اس میں دایاں قدم رکھے اور اعوذ باللّٰہ من الشیطٰن الرجیم ۔ بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم۔ پھر سورۃ ناس تین بار پڑھے۔ پھر بایاں قدم رکھے اور یہ دعا پڑھے:

اَللّٰھُمَّ اَنْتَ وَلِیِّ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ کُنْ لِیْ کَمَا کُنْتَ لِسَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَارْزُقْنِیْ مَحَبَّتَکَ اَللّٰھُمَّ ارْزُقْنِیْ حُبَّکَ وَ اشْغِلْنِیْ بِجَمَالِکَ وَاجْعَلْنِیْ مِنَ الْمُخْلِصِیْنَ ۔ اَللّٰھُمَّ اَمْحِ نَفْسِیْ بِجَذْبَاتِ ذَاتِکَ یَا اَنِیْسُ مَنْ لَّا اَنِیْسَ لَہٗ رَبِّ لَا تَذَرْنِیْ فَرْدًا وَّ اَنْتَ خَیْرُ الْوَارِثِیْنَ۔

**ترجمہ** یا اللہ تو میرا کارساز ہے۔ دنیا وآخرت میں تو میرا مددگار ہو جا جیسے تو محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا مددگار تھا۔ اور مجھ کو اپنی محبت دے، الٰہی مجھ کو حب نصیب کر اور اپنے جمال کے ساتھ مشغول کرلے اور مجھے مخلصین میں سے کر، الٰہی میرے نفس کو مٹا ڈال اپنی ذات کی کششوں سے، اے انیس اُس کے جس کا کوئی انیس نہیں۔ اے رب مجھ کو نہ چھوڑ اکیلا اور تو بہتر وارثین سے ہے۔

پھر مصلے پر کھڑا ہوا اور اکیس مرتبہ اِنِّیْ وَجَّھْتُ وَجْھِیَ لِلَّذِیْ فَطَرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ حَنِیْفًا وَّ مَآ اَنَا مِنَ الْمُشْرِکِیْنَ ۔ پھر دو رکعت نفل پڑھے اللہ کی رضا حاصل کرنے کی نیت سے ۔ پہلی رکعت میں آیۃ الکرسی اور دوسری رکعت میں فاتحہ کے بعد امن الرسول سے آخر تک ۔ پھر چار رکعت پڑھے ...... ہر رکعت میں فاتحہ کے بعد سورۃ اخلاص پچاس مرتبہ پڑھے اور پانچ پانچ مرتبہ معوذتین پڑھے ۔ یہ حصار ہوگا تاکہ اللہ کی پناہ میں آجائے ۔ اس کے بعد ذکر اسم ذات وذکر نفی واثبات کرتا رہے اور تلاوت قرآن ودرود شریف پڑھتا رہے۔ البتہ چلہ میں حسب ذیل امور کی رعایت رکھے۔

1. ...... ہمیشہ روزہ رکھنا
2. ...... قیام شب کرنا
3. ...... کم کھانا
4. ...... کم سونا
5. ...... کم بولنا
6. ...... لوگوں کی صحبت واختلاط کم کرنا
7. ...... ہمیشہ باوضو رہنا
8. ...... غفلت کو ترک کرنا
9. ...... شیخ کے ساتھ ہمیشہ دل لگائے رکھنا
10. ...... دعا من اللہ کا التزام کرنا۔

(چلہ کشی کیسے شروع کرنی چاہئے۔ کیا کیا لوازمات وشرائط ہوتی ہیں۔ ان سب کا جاننا بہت ضروری ہوتا ہے۔ بہت سے عاملین خوب محنت کرتے ہیں، پرہیز بھی خوب کرتے ہیں، مگر صرف چند معمولی شرائط کو پورا نہ کرسکنے کی وجہ سے کامیاب نہیں ہو پاتے۔ اور کبھی کسی بڑی شرط کے فوت ہونے سے نقصان اٹھاتے ہیں۔ لہٰذا کوئی بھی بڑا چلہ کرنے سے قبل اپنے استاد سے مکمل رہنائی حاصل کرنی چاہئے۔ ع)





# جنات کو تابع کرنے کے اعمال

## قرآنی اعمال

1. سورۂ جن پچاس (50) مرتبہ روزانہ بغیر تسمیہ کے، مسجد کے صحن میں حصار لگا کر پڑھیں۔ رات ایک بجے عمل شروع کریں۔ پرہیز جلالی و جمالی کریں۔ چالیس (40) دن کا عمل ہے۔ بغیر اجازت کسی عامل کامل کے نہ پڑھیں، ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے۔ کمزور انسان یہ عمل نہ کریں۔
2. اس عمل کو کرنے سے پہلے سوچ لیں کہ یہ عمل میں کرسکتا ہوں یا نہیں؟ کیونکہ اس عمل میں خوف بہت آتا ہے۔ کمزور دل والے لوگ اس عمل کو نہ کریں تو بہتر ہے ورنہ پچھتاوے کے سوا کچھ ہاتھ نہ آئے گا۔ اس عمل میں کبھی ایسا ہوتا ہے کہ ایک سانپ آکر ڈرانے لگتا ہے اور کبھی کبھی ایسا ہوتا ہے کہ لوگوں کو قتل کیا جارہا ہے اور آگ میں ڈالا جارہا ہے اور آپ کو ایسا لگے گا کہ ہر طرف آگ اور شعلے جل رہے ہیں مگر آپ نے ڈرنا نہیں کیونکہ حصار کے اندر کوئی چیز داخل نہیں ہوسکتی۔ یہ سب آپ کو ڈرانے کے لئے کیا جارہا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے انسان کو اشرف المخلوقات بنایا ہے اس لیے ان چیزوں سے ڈرنا نہیں ۔ دل میں یہی سوچیں کہ یہ سب بکواس ہے کیونکہ اگر آپ ڈر گئے تو پھر لینے کے دینے پڑ جائیں گے اور پھر رجعت کے لئے بھی تیار رہیں۔ بس آپ عمل کرنے سے پہلے اچھی طرح سوچ لیں کہ یہ عمل میں کرسکتا ہوں یا نہیں۔ پھر اس عمل کو ہاتھ لگائیں۔ جو بھی اس عمل کو کرے وہ احقر کے لئے دعا ضرور کرے۔ عمل اس طرح ہے:۔

سورہ جن کی پہلی چار آیات ہیں۔ صرف ایک مرتبہ شروع میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھیں پھر آیات شروع کریں۔

1. عروج ماہ نوچندی جمعرات کو یا اتوار کو بعد نماز عشا شروع کریں اور پہلے چودہ دن قمر در عقرب نہ ہو۔
2. اپنا لباس دوران عمل صرف سفید ہونا چاہئے۔ جب عمل ختم ہوا کرے، لباس اتار کر رکھ دیں۔ دوسرا پہن لیں۔
3. لوگوں سے میل جول بہت کم ہوتا کہ دل ہر برائی سے پاک رہے۔
4. پڑھائی کے دوران اگربتیاں جلائیں۔
5. ہر روز اپنا منہ مشرق کی طرف رکھیں۔
6. اپنے گرد مضبوط حصار کر کے عمل کریں اور اپنے پاس کھلا چاقو اور ایک لوٹا پانی کا رکھیں۔
7. دوران عمل پرہیز ترک حیوانات وبدبودار اشیا سے کریں۔
8. بہتر ہے کہ عمل شروع کرنے سے پہلے تین چار دن قبل ایک دن درود پاک اپنے نام معہ والدہ کے اعداد کے مطابق پڑھیں ۔ دوسرے دن اعداد کے موافق اتنی مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھیں۔ تیسرے دن اتنی تعداد میں استغفار پڑھیں ۔ اب عمل پڑھنے سے ایک دن قبل حسب توفیق ہفت رنگ شیرینی غربا میں تقسیم کریں۔
9. دوران عمل جو مشاہدات ہوں اس کا ذکر کسی سے نہ کریں سوائے اس شخص سے جس کی اجازت اور نگرانی میں آپ عمل کر رہے ہیں۔
10. اس عمل کو روزانہ گیارہ سو (۱۱۰۰) بار پڑھیں اور اول وآخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔
11. اس عمل کو چالیس دن کریں ۔ ہر روز عامل کو لازم ہے کہ وہ غسل یا تازہ وضو کرے۔
12. خلاف شرع امور میں وہ مدد نہ دے گا۔
13. آخری دن جا کر حاضری مکمل ہوگی تو پورے ہوش وحواس میں رہ کر عہد وپیمان لیں۔
14. جتنی مدت آپ اپنے پاس رکھنا چاہیں اور جیسے رکھنا چاہیں وہ بھی اسی وقت طے کریں۔

۹ مسخر ہونے کی کوئی نشانی لیں۔ حاضری کا طریقہ پوچھ لیں۔ کوئی ایسا طریقہ طے نہ کریں کہ بعد میں پریشانی کا باعث ہو۔

۱۰ چالیسویں دن ایک جن حاضر ہوگا۔ جب تک اپنی پڑھائی مکمل نہ کرلیں اس سے بات نہیں کرنی۔

۱۱ پھر جب اپنے لئے یا دوسروں کے کام میں مدد کے لئے عمل کریں تو تنہائی میں کریں۔ اس سے عمل میں قوت اور تحفظ رہتا ہے۔

ایسے لوگ جن کے دل کمزور ہوں اور ڈرپوک ہوں وہ یہ عمل ہرگز نہ کریں کیونکہ دوران عمل بہت زیادہ خوف آتا ہے۔ لہٰذا اس کو وہی لوگ جو مضبوط قوت ارادی اور بہت بڑے دل کے مالک ہوں، وہی کریں۔

ایسے لوگ جو کسی قسم کی بیماری میں مبتلا ہوں جیسے مرگی، سکتہ، بواسیرہ وغیرہ عمل نہ کریں، جب تک وہ تندرست نہ ہو جائیں۔

فعل خاص کے عادی لوگ بھی اس عمل کو نہ کریں کیونکہ عمل میں چالیس روز تک مکمل پرہیز کرنا ہوگا۔

خواتین بھی اس عمل کو نہ کریں۔ دوران عمل اگر ایام ہوگئے تو عمل بے کار ہوجائے گا۔

**نوٹ** اس عمل کو شروع کرنے سے پہلے کسی مرشد یا عامل کامل سے اجازت ضرور لیں۔ ورنہ رجعت کا خوف ہے۔

۳ ...... یہ عمل حکیم الامت مجدد ملت حضرت مولانا شاہ اشرف علی تھانوی نور اللہ مرقدہٗ کی شہرہ آفاق کتاب ''اعمال قرآنی'' سے نقل کیا گیا ہے۔ یہ ثبوت بھی ہے کہ حضرت تھانوی رحمہ اللہ نے تسخیر جن کا عمل لکھا۔ تفصیل یہ ہے:

جس مہینے کی پہلی تاریخ پنجشنبہ ہو، غسل کرکے اس دن روزہ رکھے۔ شام کو جَو کی روٹی، شکر اور کسی قسم کے ساگ سے افطار کرے۔ اور اپنے وقت پر سو رہے۔ جب نصف شب ہو اٹھ کر وضو کرکے رو بہ قبلہ بیٹھ کر یہ آیتیں تینتیس (۳۳) بار پڑھے۔ پھر کانچ کے برتن پر مشک و زعفران و گلاب سے ان آیتوں کو لکھ کر آب ژالہ سے دھو کر پئے اور سو رہے۔ سات روز تک اسی طرح کرے اور آخری دن میں یہ آیتیں ستر بار پڑھے، مگر مکان تنہائی کا ہو اور عود کی دھونی دے۔ پھر فارغ ہوکر ان ہی کپڑوں میں سو رہے۔ انشاء اللہ مقصود حاصل ہوگا۔

(اس عمل کو جیسے لکھا گیا ہے، ویسے ہی کرنا ہے۔ آب ژالہ شرط ہے۔ نیز عود کی دھونی سے مراد عود کی اگربتیاں اعلیٰ قسم اور بہتر عود کی اصل لکڑی کی دھونی ہے۔ جو نہایت مہنگی ہے۔ لیکن جو لوگ کچھ حاصل کرنا چاہتے ہیں ان کو قربانی بھی دینی پڑتی ہے۔ ع)

۴ ...... اگر کوئی شخص جن و پری کو قابو میں کرنا چاہتا ہے تو سورۂ جن باوضو سات سو (۷۰۰) بار پڑھے۔ جتنے دن میں سات سو کی تعداد پوری ہو جائے، کرلے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جن و پری قابو میں آجائے گی۔ یہ عمل ایک جگہ کیا جائے، جہاں پتہ ہو کہ جنات کا بسیرا ہے۔ جیسے قبرستان کا کوئی خاص حصہ، آسیب زدہ کمرہ، ویران گھر وغیرہ وغیرہ۔ اس عمل کو کرنے سے اسی جگہ کا کوئی رہائشی جن مسخر ہو جائے گا۔

۵ ...... اگر کوئی شخص چاہتا ہے کہ جن و پری مسخر ہو جائیں اور قابو میں آجائیں تو سورۂ جن کا نقش باوضو ایک ہزار سات (۱۰۰۷) مرتبہ لکھے اور لپیٹ کر سمندر میں ڈال دے۔ یا دریا، نہر، جھیل، تالاب میں ڈال دے لیکن شرط یہ ہے کہ اس میں مچھلیاں ہوں۔ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳۰۲۱۲ | ۳۰۲۰۷ | ۳۰۲۱۴ |
| ۳۰۲۱۳ | ۳۰۲۱۱ | ۳۰۲۰۹ |
| ۳۰۲۰۸ | ۳۰۲۱۵ | ۳۰۲۱۰ |

۶ ...... نئے چاند کی پہلی جمعرات کو دن کے بارے بجے سے پہلے جنگل میں پہلے سے مقرر کردہ ایسی جگہ پہنچ جائیں کہ دوران عمل دوسرا شخص آپ کو نہ دیکھ سکے۔ زیر آسمان رخ قبلہ سکون اور توجہ کاملہ کے ساتھ تین بار درود شریف پڑھ کر سورۂ رحمٰن پڑھنا شروع کریں۔ ہر بار فبای الاء ربکما تکذبان کے فوراً بعد تین بار لَا بِشَیْءٍ مِّنْ نِعَمِكَ رَبَّنَا نُكَذِّبُ فَلَكَ الْحَمْد پڑھیں اور پھر آگے پڑھیں۔ اسی طرح پوری سورت اکیس بار روزانہ پڑھیں۔ سات موکل از قوم جن حاضر ہوں گے۔ جن میں دو یا تین عورتیں





ہوں گی۔ کسی ایک مرد جن سے عہد لے لیں۔

۷ ...... سات دن تک مطلق جلالی و جمالی پرہیز کریں۔ سات روز تک روزہ رکھیں۔ اپنے ہاتھ سے کھانا پکایا کریں۔ زیادہ گوئی سے پرہیز کریں۔ بعد عشاء اول و آخر گیارہ بار درود شریف درمیان میں ایک ہزار ''یَا حَیُّ'' اور ایک سو پچاس (۱۵۰) بار ''یَا قَیُّوْمُ'' پڑھیں۔ پھر ایک ہزار بار آیت ذیل پڑھیں:

بسم اللّٰہ الرحمن الرحیم وعند مفاتح الغیب لا یعلمھا الا ھو و یعلم ما فی البر والبحر وما تسقط من ورقۃ لا یعلمھا ولا حبۃ فی ظلمات الارض ولا رطب ولا یابس الا فی کتاب مبین۔

پھر ایک ہزار ''یَا حَیُّ'' اور ایک سو پچاس (۱۵۰) بار ''یَا قَیُّوْمُ'' پڑھیں۔ ساتویں دن ایک خوبصورت جن حاضر ہوگا اور اقرار تابعداری کرے گا۔

## غیر قرآنی اعمال

۱ ...... یہ عمل استاذ محترم قبلہ حضرت پیر سیدنا سبطین حیدر شاہ گیلانی مدظلہٗ کا ہے۔ حضرت تحریر فرماتے ہیں کہ یہ عمل پرہیزگاری کے ساتھ کریں۔ ۴۱ دن عمل کرنا ہوگا۔ اس عمل میں جنات صرف بچے کو نظر آئیں گے۔

جب عمل آپ کریں گے تو سات سال سے کم عمر کے بچے کو اپنے پاس پاک صاف جگہ پر بٹھائیں۔ سب سے پہلے سرسوں کے تیل کا چراغ روشن کریں۔ چراغ بچے کے پیچھے رکھیں اور بچے کے ہاتھ میں شیشہ دیں اور بچے کو کہیں کہ شیشہ میں چراغ کی طرف دیکھے۔ بچے کو مٹھائی پر ۱۱، ۱۱ دفعہ عمل پڑھ کر کھلائیں۔ بچے کو کہیں فلاں شخص کہتا ہے کہ بتیاں دو ہو جائیں، پھر بولیں کہ فلاں شخص کہتا ہے کہ تین ہو جائیں، پھر کہیں کہ چار بتیاں۔ بچہ بھی آپ کے ساتھ ساتھ یہی الفاظ کہتا جائے جو آپ ادا کر رہے ہیں۔ پھر بچے کو بولیں کہ فلاں شخص کہتا ہے (فلاں شخص کی جگہ عامل اپنا نام لے) میدان ہو جائے۔ بچے کو بولو کہ غور سے دیکھیں کہ ہوگیا ہے کہ نہیں۔ جب میدان ہو جائے تو پھر بچے کو بولیں کہ فلاں شخص کہتا ہے کہ جھاڑو والا حاضر ہو جائے۔ پھر بولیں کہ بہشتی حاضر ہو جائے۔ پھر بولیں کہ حضرت سلیمان پیغمبر علیہ السلام کا تخت آجائے۔ پھر بولیں کہ دو سپاہی آجائیں۔ جب تمام کچھ ہو جائے تو پھر جو سوال آپ کے پاس سائل لیکر آیا ہے، بچے کو کہیں کہ بولے۔ اس طرح جادو ٹونہ، امتحان میں فیل پاس، تلاش گمشدہ، خزانہ وغیرہ، بچے پیدا ہوگا یا بچی پیدا ہوگی...... حتیٰ کہ آپ جو بھی سوال بچے کو بولیں گے، بچہ آپ کے ساتھ بولے گا اور جواب شیشہ میں جنات بتا دیں گے۔

عمل کی ۱۱ تسبیح پڑھنی ہوگی۔ اول آخر درود ابراہیمی ۱۱-۱۱ دفعہ پڑھیں۔ عمل اکتالیس (۴۱) دن پڑھنا ہوگا۔

اَلَیْکَا مَالَیْکَا اَنْتَا تَعْلَمُوْن بچہ سلمان سوہنا چتر جوائی دا حاضر شاہ حضور شاہ عزت شاہ۔

یہ عمل مجھے میرے استاد محترم جناب حضرت میاں رحمت علی بصیر پور والے المعروف بابا گیارہویں والے نے عطا کیا تھا۔ میرا بھی ذاتی تجربہ ہے۔ میری طرف سے ہر سلسلہ والے کو اجازت ہے عمل کرسکتا ہے۔ عمل کرنے کے لئے مرشد پاک اور استاد محترم کی اجازت ضروری ہے۔ کسی بھی کامل شخص سے اجازت لے سکتے ہیں۔ عمل کرتے وقت حصار کی ضرورت نہیں ہے۔ جنات صرف پڑھائی کے وقت نظر آئیں گے اور تنگ کریں گے مگر گھبرانے کی ضرورت نہیں ہے۔ عمل کسی خالی مکان میں کریں جہاں بالکل آپ کے سوا کوئی نہ موجود ہو کیونکہ اگر چوہے نے بھی کوئی چیز اپنی جگہ سے ہلا دی تو آپ ڈر جائیں گے۔ عمل کے دوران اگربتی ضرور جلائیں اور عمل اندھیرے میں کریں۔ کوئی روشنی پاس نہ ہو۔ چاند کی نوچندی تاریخوں میں عمل شروع کرنا چاہئے۔

(تسخیر جنات یعنی جنات تابع کرنے کے چند اعمال پیش کردئے ہیں۔ ویسے تو اعمال بہت ہیں، مگر حقیقت میں جنات کا تسخیر ہونا صرف اللہ تعالیٰ کے فضل پر منحصر ہے۔ بہت لوگوں کی عمریں گذر گئیں مگر کامیابی نہ ملی۔ عمل بھی صحیح، استاد بھی صحیح، پرہیز بھی کامل، غلطی بھی کوئی نہیں...... مگر اللہ تعالیٰ کو منظور نہیں۔ ویسے بھی یہ طاقتیں بغیر تسلی کے نہیں دی جاتیں۔ ع)

# کیا تسخیر جنات جائز ہے؟ ایک شرعی جائزہ

افادات
شیخ الاسلام حضرت مولانا حسین احمد مدنی نوراللہ مرقدہ
مفتی اعظم حضرت مولانا مفتی محمد شفیع نوراللہ مرقدہ

مسائل معارف القرآن ۹۰

## تسخیر جنات

**مسئلہ:** عام طور سے تسخیر جنات کا عمل کرنے والے عاملین کلمات کفریہ، شیطانیہ سے اور سحر سے کام لیتے ہیں۔ جن کو کافر جنات وشیاطین پسند کرتے ہیں اور ان کے مسخر و تابع ہونے کا راز صرف یہ ہے کہ وہ ان کے اعمال کفریہ شرکیہ سے خوش ہو کر بطور رشوت کے ان کے کچھ کام بھی کر دیتے ہیں اور اسی لئے بکثرت ان عملیات میں قرآن کریم کو نجاست یا خون وغیرہ سے لکھتے ہیں۔ جس سے کفار جن اور شیاطین راضی ہو کر اس کے کام کر دیتے ہیں۔ البتہ ایک شخص ابن الامام کے متعلق لکھا ہے۔ کہ یہ خلیفہ معتضد باللہ کے زمانے میں تھا۔ جنات کو اس نے اسماء الٰہیہ کے ذریعہ سے مسخر کیا تھا۔ اس میں کوئی بات خلاف شرع نہیں تھی۔ (آکام المرجان) بس خلاصہ یہ ہے کہ جنات کی تسخیر اگر کسی کے لئے بغیر قصد و عمل کے محض منجانب اللہ ہو جائے جیسا کہ سلیمان علیہ السلام اور بعض صحابہ کرام کے متعلق ثابت ہے۔ وہ تو معجزہ یا کرامت میں داخل ہے اور جو تسخیر عملیات کے ذریعہ کی جاتی ہے۔ اس میں اگر کلمات کفریہ یا اعمال کفریہ ہوں تو کفر، اور صرف معصیت پر مشتمل ہوں تو گناہ کبیرہ ہے۔ اور جن عملیات میں ایسے کلمات استعمال کئے جائیں جن کے معنی معلوم نہیں ان کو بھی فقہاء نے اس بناء پر ناجائز کہا ہے کہ ہو سکتا ہے کہ ان کلمات میں کفر و شرک یا معصیت پر مشتمل کلمات ہوں۔ قاضی بدرالدین نے "آکام المرجان" میں ایسے نامعلوم المعنی کلمات کے استعمال کو بھی ناجائز لکھا ہے۔ اور اگر یہ عمل تسخیر اسماء الٰہیہ یا آیاتِ قرآنیہ کے ذریعہ ہو اور اس میں نجاست وغیرہ کے استعمال جیسی کوئی معصیت بھی نہ ہو تو وہ اس شرط کے ساتھ جائز ہے کہ مقصود اس سے جنات کی ایذاء سے خود بچنا یا دوسرے مسلمانوں کو بچانا ہو۔ یعنی دفع مضرت مقصود ہو، جلب منفعت مقصود نہ ہو۔ کیونکہ اگر اس کو کسب مال کا پیشہ بنایا گیا۔ تو اس لئے جائز نہیں کہ اس میں استرقاق حر یعنی آزاد کو اپنا غلام بنانا اور بلا حق شرعی اس سے بیگار لینا ہے۔ جو حرام ہے

واللہ اعلم

(سورۂ سبا آیت ۱۴)

معارف القرآن حصہ ہفتم صفحہ ۲۷۴

معارف حضرت مدنیؒ (410) تعویذات عملیات وغیرہ

## تعویذات اور ان پر اجرت کا حکم

عامل نے علوی عمل کر کے اگر میاں بیوی میں محبت پیدا کرادی، اختلاف کو دور کیا اجرت تو جائز ہو ہی گئی، ممکن ہے کہ ثواب بھی مل جائے۔ اور اسی طرح اگر دو شخصوں میں (مثلاً اجنبی مرد اور اجنبی عورت میں) ناجائز تعلق ہو اور تفریق کردی تو امید ہے کہ علاوہ جواز اجرت کے ثواب بھی حاصل ہو جائے، نیت پر مدار ہے۔ خلاصہ یہ کہ کسی علوی عمل سے جو کچھ بھی کیا جائے نہ صرف جائز ہوگا بلکہ اجرت لینی بھی جائز ہوگی بشرطیکہ جو کام کیا جائے وہ شرعی کوئی ممنوعہ قباحت نہ رکھتا ہو، جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان صحابہ کرامؓ کی اجرت میں شرکت فرمائی جنہوں نے سورۃ فاتحہ پڑھ کر بچھو کے ڈنک مارے ہوئے کو اچھا کیا تھا۔ آسیب کو دور کرنا، جنات کی تکالیف سے نجات دلانا، سانپ بچھو کے زہر کا اتارنا، مختلف امراض کو تعویذات سے دور کرنا سب پر اجرت جائز ہے، کسی کو علوی عمل سے تابع کر کے جائز کام لینا جبکہ وہ بخوشی کام کرتا ہو ایسا ہی ہے کہ آپ کسی انسان سے کام لیں اور وہ بخوشی آپ کی تابعداری کرے، ہاں اگر جن اگر روپیہ چرا کر لاتا ہے اور عامل کو معلوم ہے کہ یہ ناجائز چوری سے لایا ہے تو یہ ناجائز ہوگا اور اگر جائز چوری سے لایا ہے مثلاً حربی کفار جو کہ جبراً لوگوں سے روپیہ لوٹ کر جمع کئے ہوئے ہوں اس میں سے لایا ہوا روپیہ جائز ہوگا۔

ستاروں کی ارواح سے استفادہ علوی اعمال کے ذریعہ سے جائز ہے، علیٰ ہٰذا القیاس ان کو تابع کرنا۔ البتہ رمل سیکھنا سکھانا دونوں ناجائز اور حرام ہیں، دفع شر کیلئے اگرچہ بعض حضرات نے اجازت دی ہے مگر فتویٰ عدم جواز کا ہے، ان سب امور میں سفلی اعمال ناجائز ہیں کیونکہ ان میں القاء اور اعمال شرکیہ کئے جاتے ہیں۔ (مکتوبات ص ۷۵ ج ۳)

اہل سنت والجماعت کے دو بڑے ستونوں کی تحریر "تسخیر جنات" کے متعلق پیش خدمت ہے۔ افسوس کے اسی مسلک کے بیشمار افراد "تسخیر جنات" کو یکسر ناجائز فرماتے ہیں۔ ان کی خدمت میں بھی عرض ہے کہ ان دونوں تحریروں کو پڑھ لیں۔ نیز عوام سے بھی گذارش ہے کہ ہر کسی کے لئے تسخیر جنات جائز نہیں۔ یہ تحریریں گنجائش کو ظاہر کرتی ہیں۔ کسی معتبر مفتی سے اجازت لے کر پھر کسی عامل کی نگرانی میں عمل کریں۔ (ع)





# جنات سے حفاظت کے اعمال

اس مضمون میں دو طرح کے اعمال تحریر کئے جا رہے ہیں۔

❶ ...... مریض کے لئے ❷ ...... جگہ کے لئے

## مریض کی جنات سے حفاظت کے اعمال

❶ ...... یہ تعویذ لکھ کر گلے میں ڈالیں۔ بفضلہ تعالیٰ جملہ امراض اور آفات، نظر بد و آسیب و جن وغیرہ سے حفاظت رہے گی۔

بسم اللّٰہ الرحمن الرحیم ۔ اعوذ بکلمات اللّٰہ التامات کلہا من شر ما خلق ۔ اعوذ بکلمات اللّٰہ التامات من شر کل شیطان و ھامۃ و عین لامۃ تحصنت بحصن الف الف لا حول و لا قوۃ الا باللّٰہ العلی العظیم و صلی اللّٰہ علی خیر خلقہ محمد و الہ و اصحابہ اجمعین

❷ ...... یہ نقش دعائے سیفی کا ہے۔ اس نقش کو باوضو لکھ کر اور اس نقش میں گیارہ عدد آل پن رکھ کر لپیٹ دیں اور موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈال دیں۔ دھاگہ گلے میں باندھنے والا نیلے رنگ کا ہو۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض ہر قسم کے آسیب، مرض، مسان و سحر سے محفوظ ہو جائے گا۔ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۸۶۰۶ | ۱۲۸۶۰۹ | ۱۲۸۶۱۲ | ۱۲۸۵۹۸ |
| ۱۲۸۶۱۱ | ۱۲۸۵۹۹ | ۱۲۸۶۰۵ | ۱۲۸۶۱۰ |
| ۱۲۸۶۰۰ | ۱۲۸۶۱۴ | ۱۲۸۶۰۷ | ۱۲۸۶۰۴ |
| ۱۲۸۶۰۸ | ۱۲۸۶۰۳ | ۱۲۸۶۰۱ | ۱۲۸۶۱۳ |

❸ ...... یہ نقش سورۂ جن کا ہے۔ باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے بچے کے گلے میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچہ آفات و بلیات سے محفوظ رہے گا۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۷۸۲۲ | ۷۸۱۷ | ۷۸۲۴ |
| ۷۸۲۳ | ۷۸۲۱ | ۷۸۱۹ |
| ۷۸۱۸ | ۷۸۲۵ | ۷۸۲۰ |

❹ ...... آیت الکرسی کا رات کو پڑھ کر سینہ پر دم کرنا یا آیت الکرسی پڑھ کر رات کو دروازے پر دم کرنا ہر قسم کے ڈر و خوف، شیطانی و جناتی اثرات، چور ڈاکو سے حفاظت اور ہر قسم کی بلا اور آفات کے لئے بہت مفید ہے۔ اگر کوئی آیت الکرسی نہ پڑھ سکے تو اس کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈال لے یا دائیں بازو پر باندھ لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کے شر، آفات و بلیات اور ڈر و خوف، جن بھوت چڑیل کے اثرات سے محفوظ رہے گا اور کوئی شخص اسے نقصان نہ پہنچا سکے گا۔ یہ نقش ستر (۷۰) بلاؤں سے حفاظت کا ذریعہ ہے۔ نقش معظم یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۳۲۹<br>۱۶ | ۳۳۱۸<br>۵ | ۳۳۲۲<br>۹ | ۳۳۱۷<br>۴ |
| ۳۳۱۵<br>۲ | ۳۳۲۴<br>۱۱ | ۳۳۲۰<br>۷ | ۳۳۲۸<br>۱۵ |
| ۳۳۱۶<br>۳ | ۳۳۲۳<br>۱۰ | ۳۳۱۹<br>۶ | ۳۳۲۷<br>۱۴ |
| ۳۳۲۶<br>۱۳ | ۳۳۲۱<br>۸ | ۳۳۲۵<br>۱۲ | ۳۳۱۴<br>۱ |

## جگہ کی جنات سے حفاظت کے اعمال

❶۔ سورۂ یٰس شریف ایک ایک بار پڑھ کر چاروں رُخ کونوں کی طرف پھونک دیں۔ اس طرح اکیس یوم پابندی سے عمل کریں۔ ایک بار پڑھ کر ایک کونے کی طرف دم کریں۔ اس کونے سے آغاز کریں، جو قبلہ کے قریب ترین ہوگا۔

❷..... مندرجہ ذیل کلمات کو باوضو لکھ کر گھر کی اس دیوار پر لگائیں جو دروازے کے بالکل مقابل ہو۔ یعنی جب کمرے میں داخل ہوں تو سامنے دیوار پر تعویز نظر آئے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ جن، بھوت، پریت، دیو، آسیب..... سب رخصت ہونگے۔ اور آئندہ اس گھر میں داخل نہ ہوں گے۔ وہ کلمات یہ ہیں:

بسم اللّٰہ الرحمن الرحیم ماشآء اللّٰہ کان و ما لم یشأ لم یکن و لا حول و لا قوۃ الا باللّٰہ العلی العظیم فاللّٰہ خیر حافظا و ھو ارحم الراحمین یا بدوح یا حی یا قیوم

❸..... درج ذیل نقش لکھ کر گھر میں اس طرح لگائیں کہ دروازے کے بالکل سامنے والی دیوار میں نقش لگا ہو۔

سبحان ذی الملک والملکوت سبحان ذی العزۃ والعظمۃ والھیبۃ والقدرۃ والکبریا والجبروت سبحان الملک الحی الذی لا ینام ولا یموت سبوح قدوس ربنا ورب الملئکۃ والروح



نقش اس طرح لگائیں کہ کمرے کے اندر اگر دروازے کے باہر سے کھڑے ہو کر دیکھیں تو نقش سامنے نظر آئے۔




❹..... اگر کسی گھر میں یا کمرے میں دیو، جن، بھوت، پری یا آسیب کا قبضہ ہو اور اہل خانہ کو تنگ کرتے ہوں تو اس کے لئے سورۂ طارق بعد نماز عشاء تین بار پڑھ کر مکان کے ہر ہر کونے میں کھڑے ہو کر پھونک مارے۔ مطلب یہ ہے کہ سورۂ طارق تین بار ہی پڑھنا ہے لیکن مکان کے ہر ہر کونے میں جا کر پھونک مارنی ہے۔ جب سب کونوں میں پھونک مار لے، تب بات کرے۔ ورنہ اگر درمیان میں بات کر لی تو سورت دوبارہ پڑھنی پڑے گی۔ پھونک تمام گھر کے کونوں میں باورچی خانہ سمیت مارنی ہے۔ صرف غسل خانہ اور پاخانے میں پھونک نہیں مارنی۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے گھر جنات سے خالی ہو جائے گا۔

(کسی بھی جگہ کو جنات سے محفوظ رکھنے کے لئے ضروری ہے کہ پہلے وہاں پر سے جنات کا مکمل اثر ختم کیا جائے تاکہ جو حفاظتی تدابیر اختیار کی جائیں، وہ مضبوط رہیں۔ بہت سے عاملین یہاں غلطی کرتے ہیں کہ اثر موجود ہوتے ہوئے حصار کے عمل کرتے ہیں۔ اس سے کامل فائدہ نہیں ہوتا۔ ع)







## آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کا خط روئے زمین کے تمام جنات کے نام

مولانا حسن الہاشمی مدظلہ، دیوبند

آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کا پوری امت کیلئے ایک قابل قدر تحفہ حیوۃ الحیوان میں دلائل النبوت امام بیہقی رحمہ اللہ سے منقول ہے ایک دن حضرت ابودجانہ رضی اللہ عنہ نے آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہو کر عرض کیا کہ "یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رات کو میرے مکان میں چکی چلنے کی آواز آئی۔ پھر یک بیک متواتر بجلی چمکتی نظر آئی۔ جب میں نے غور سے دیکھا تو پھر ایک کالی گھٹا سی مجھے اپنے مکان کے صحن میں محسوس ہوئی۔ اور اس کالی گھٹا میں سے انگارے اڑ کر میری طرف آتے ہوئے معلوم ہوئے"۔ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ سن کر فرمایا کہ "تیرے گھر میں جن ہے"۔ اور اس کے بعد حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مخاطب ہو کر فرمایا کہ "اے علی! تم قلم دوات اور کاغذ لاؤ۔ میں اس جن کے نام ایک خط لکھتا ہوں۔" حضرت علی رضی اللہ عنہ قلم دوات اور کاغذ لے آئے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے جنات کے نام اپنا فرمان جاری فرمایا:

بسم اللّٰہ الرحمن الرحیم

ھذا کتاب من محمد رسول اللّٰہ رب العلمین الی من یطرق من العمار والزواب و السائحین الا طارقا یطرق بخیر یارحمن اما بعد فان لنا ولکم فی الحق سعۃ فان تک عاشقا مولعا اوفاجرا مقتحما او داعیا حقا باطلا فھذا کتاب اللّٰہ ینطق علینا وعلیکم بالحق اناکنا نستنسخ ما کنتم تعملون و رسلنا یکتبون ما تمکرون اترکوا صاحب کتابی ھذا وانطلقوا الی عبدۃ الاصنام و الی من یزعم ان مع اللّٰہ الہ اخر لا الہ الا ھو کل شی ھالک الا وجھہ لہ الحکم و الیہ ترجعون تغلبون حم لا ینصرون حم عسق تفرق اعداء اللّٰہ و بلغت حجۃ اللّٰہ ولا حول ولا قوۃ الا باللّٰہ العلی العظیم فسیکفیکھم اللّٰہ وھو السمیع العلیم۔

آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس نامہ مبارک کو حضرت علی رضی اللہ عنہ سے لکھوا کر حضرت ابودجانہ رضی اللہ عنہ کو عطا فرمایا۔ حضرت ابودجانہ رضی اللہ عنہ نے رات کو اسے اپنے تکیہ میں رکھ لیا۔ تھوڑی دیر کے بعد مکان کے اندر سے رونے اور فریاد کرنے کی آواز آئی۔ "ہائے مر گیا، ہائے جل گیا، اے دجانہ اب میں تیرے گھر میں کبھی نہ آؤں گا۔ نہ تیرے قرب و جوار میں رہوں گا۔ مجھے معاف کر دے۔ مجھے چھوڑ دے۔ مجھے جانے دے"۔ حضرت دجانہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ "میں جب تک رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے مشورہ نہیں کر لوں گا، ہرگز تجھے نہیں چھوڑوں گا"۔ حضرت دجانہ رضی اللہ عنہ نے فجر کی نماز آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کی اقتدا میں پڑھی اور رات کا سارا واقعہ عرض کیا۔ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "اے دجانہ! جنات کی قوم پر رحم کر اور میرا نامہ وہاں سے ہٹا لے ورنہ قیامت تک یہ جنات اسی طرح عذاب میں مبتلا رہیں گے۔" حضرت دجانہ رضی اللہ عنہ نے وہ نامہ مبارک اپنے تکیہ کے نیچے سے ہٹا دیا۔ تمام جنات ان کے گھر سے فرار ہو گئے اور اس کے بعد پھر کبھی ان کے مکان میں نہیں آئے۔

بھائیو! یہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا نامہ مبارک سارے جہاں کے جنات کے نام لکھا ہوا ہے۔ جس کسی کے مکان میں جن، بھوت یا آسیب کا اثر ہو تو اس نامہ مبارک کو کسی عامل سے لکھوا کر اپنے مکان میں لٹکائے یا چسپاں کر دے۔ انشاء اللہ اس نامہ مبارک کی برکت سے اثرات بد دفع ہوں گے۔ جس شخص کو جن بھوت کا اثر ہو، اس کے گلے میں اگر یہ نامہ مبارک لکھ کر تعویذ بنا کر ڈال دیا جائے تو جن بھوت کی مجال نہیں کہ پھر ٹھہر سکے۔ انشاء اللہ دفع ہوگا۔

لیکن ان نامہ مبارک سے بھرپور فائدہ اٹھانے کے لئے اس کی زکوۃ ادا کرنی پڑتی ہے۔ زکوۃ کی ترکیب یہ ہے کہ نصف رات کو غسل کرے۔ اس کے بعد بارہ (۱۲) رکعت بہ نیت تہجد پڑھے۔ اس کے بعد ایک ہزار مرتبہ اللّٰھم صل علی محمد النبی المبعوث الی الانس والجن و الاسود و

الاحمر والاصغر و الاکبر صاحب کوثر و بارك وسلم پڑھے۔ اس کے بعد ایک سو اکتیس (۱۳۱) مرتبہ نامہ شریف کی تلاوت کرے۔ اس کے بعد جب بھی یہ نامہ مبارک کسی کو لکھ کر دے گا تو انشاء اللہ جن بھوت اور آسیب فوراً دفع ہوں گے۔

اس عمل کی تاثیر کو ثابت کرنے کیلئے لفاظی اور لسانی کی ضرورت نہیں کیونکہ پیغمبر آخرالزماں ﷺ کا عمل مبارک ہے۔ اس کی تاثیر کے بارے میں ادنیٰ درجہ کا شک بھی ایمان کے کمزور ہونے کی دلیل ہے۔ تمام عاملین سے گذارش ہے کہ اس فیض محمدی سے وہ بھی مستفیض ہوں جس طرح یہ خادم برابر اس تحفۂ محمدی سے برابر استفادہ کر رہا ہے اور خدا کی مخلوق کو فائدہ پہنچا رہا ہے۔







# جنات کو دیکھنا ممکن ہے

جنات ایک حقیقت ہے مگر کئی لوگ اس سے منکر ہیں۔ جب کہ اس کا قرآن وحدیث میں واضح ثبوت موجود ہے۔

بہت سے لوگوں کو جنات دیکھنے کا شوق ہوتا ہے۔ کہتے ہیں کہ بس ایک بار دکھا دیں۔ اسی طرح عاملین کو جنون کی حد تک یہ خواہش ہوتی ہے بلکہ یہ کہنا بجا ہوگا کہ سب سے بڑی خواہش عاملین کی یہی ہوتی ہے کہ ہمیں جنات نظر آئیں اور ہمارے کام کیا کریں۔

جنات کو دیکھنا بالکل ممکن ہے۔ لیکن ایک ایسا کام ہے جس سے فائدہ تو شاید اتنا زیادہ نہ ہو، نقصان ضرور ہوتا ہے۔ اگر کوئی مضبوط عامل ہے، اس کی بات اور ہے۔ اور اس غیبی مخلوق کو دیکھنا اور اس کا جگہ جگہ نظر آنا کسی طرح بھی خطرے اور نقصان سے خالی نہیں۔ جس شخص کو جس جگہ جنات موجود ہوں، نظر آئیں، وہ شخص ایک بہت بڑا مریض ہوتا ہے۔ یہ کوئی خوبی نہیں بلکہ بہت بڑی خامی ہے۔ اور جلد ہی اس شخص کا دماغی توازن خرابی کی طرف جانا شروع ہو جاتا ہے۔ اس لئے اگر کسی کے ساتھ ایسی کیفیت ہو تو اس کو چاہئے کہ علاج کروائے۔

جنات اور انسان کے درمیان جو پردہ ہے، یہ اللہ تعالیٰ کا ہی رکھا ہوا ہے۔ اور جب چاہیں، جس پر چاہیں، فضل کریں اور اس کی نظر کھول دیں۔ بہت سے ایسے عاملین ہیں، جن کے پاس کثیر تعداد میں جناتوں کی جماعتیں ہیں، ان کے کام بھی کرتے ہیں، ہر طرح کا تعاون کرتے ہیں، مگر ان کو نظر نہیں آتے۔ جنات کا نظر نہ آنا اس بات کی بالکل دلیل نہیں ہے کہ عامل کے پاس جنات نہیں۔ یہ تو کام سے پتہ لگتا ہے کہ جنات موجود ہیں اور کام بھی کر رہے ہیں۔

بچوں کو عموماً جنات نظر آتے ہیں کیونکہ وہ معصوم ہوتے ہیں۔ اور جنات بھی باسانی بچوں کے سامنے ظاہر ہو سکتے ہیں۔

کئی عاملین بڑے اعمال کر لیتے ہیں جس کی وجہ سے جنات ان کے پاس آنے سے بھی گھبراتے ہیں۔ ظاہر ہونا تو دور کی بات ہے۔ اور اگر ظاہر ہو بھی جائیں تو دور سے جھلک دکھا کر چلے جاتے ہیں، قریب نہیں آتے۔

کسی کو تب بھی بہت شوق ہو تو درج ذیل اعمال میں سے کوئی کر لے اور ایک بار جنات کو دیکھ لے۔ باقی یہ خواہش جو عاملین میں شدت سے پائی جاتی ہے کہ جنات ان کے پاس آئیں، وہ مشورہ کیا کریں، ان کے کام کیا کریں، لوگوں کی خبریں لا کر دیا کریں۔ اس خواہش سے اجتناب ہی اچھا ہے۔ یہ ممکن ہے مگر ہر کوئی اس کا اہل نہیں ہوتا، نہ ہی ہر کسی کو ایسے راز بتائے جاتے ہیں اور نہ ہی ہر کسی کو ایسی طاقتیں دی جاتی ہیں۔

## جنات کو دیکھنے کے اعمال

۱ ......زہرہ گربہ سیاہ و چشم خشک، زہرہ زاغ سیاہ و چشم خشک۔ ان تمام چیزوں کو خوب اچھی طرح کھرل کر کے مثل سرمہ بنا لیں اور اپنی آنکھوں میں بطور سرمہ لگائیں گے تو آس پاس جہاں بھی جنات ہونگے، صاف اور واضح نظر آئیں گے۔

۲ ......دکھنی سرمہ میں دم مرغ سیاہ و دم گربہ سیاہ ملا کر کھرل کریں اور خشک ہونے پر اپنی آنکھوں میں لگائیں۔ مشاہدہ جنات ہوگا۔

۳ ......الو کی آنکھ کو باریک پیس کر اگر سرمہ میں تحلیل کریں اور اس سرمے پر چالیس (40) مرتبہ سورۂ جن پڑھ کر دم کریں۔ پھر جو بھی اس سرمے کو آنکھوں میں لگائے گا، اس کو جنات نظر آئیں گے۔ بعض حکماء نے یہاں تک لکھا ہے کہ جنات ہی نہیں بلکہ تمام پوشیدہ مخلوق نظر آئے گی۔

**نوٹ** بہتر یہ ہے کہ الو جنگلی لیں، جس کی آنکھیں بڑی بڑی پیلے رنگ کی ہوتی ہیں۔ نیز درج بالا کسی عمل سے کسی کو کسی بھی قسم کا نقصان ہوا، خاص کر آنکھوں کا تو ادارہ یا کوئی رکن ذمہ دار نہ ہوگا۔

# عاملِ جنات...... ایک بہت بڑا محسن

خالد مقبول

جنات سے لڑنا اور ان کے متاثرہ مریضوں کا علاج کرنا کوئی آسان کام نہیں ہے۔ عملیات ایک بہت بڑا فن ہے۔ اس کی کئی شاخیں ہیں۔ کئی طرح کے علاج ہیں۔ ان میں ایک جادو اور جنات کے متاثرہ مریضوں کا علاج کرنا بھی ہے۔

جادو اور جنات...... وہ دو قسم ہیں جن کے بارے میں جب عمل کیا جائے یعنی ان کی کاٹ کی جائے یا ان کو ختم کرنے کا عمل کیا جائے تو یہ واپس کرنے والے پر حملہ کرتے ہیں۔ اور صرف اس پر ہی نہیں، اس کی فیملی، گھر و کاروبار وغیرہ کو بھی نشانہ بناتے ہیں۔

لوگ اس بارے میں بالکل احساس نہیں کرتے کہ جو عامل جنات کا علاج کر رہا ہے، وہ کون کون سے خطرات سے کھیل رہا ہے۔ ایک لڑکی پر جن کا اثر ہے۔ جن تعداد میں تین ہیں۔ اس کی مثال ایسی ہی ہے جیسے ایک لڑکی کو تین غنڈے بدمعاش تنگ کر رہے ہیں۔ اپنے گریبان میں جھانک کر بتائیے کہ کوئی غیر لڑکی کو تین بدمعاش تنگ کر رہے ہوں، پھر ہوں بھی مسلح، تو کیا کوئی اس لڑکی کو بچانے آگے بڑھتا ہے؟ جواب ہوگا ''نہیں''۔

اسی طرح ایک گھر ہے جس میں جنات گھس گئے ہیں۔ مکینوں کو تنگ کر رہے ہیں، اس کی مثال بھی ایسی ہی ہے جیسے چند غنڈے کسی کے گھر میں گھس گئے ہیں اور مکینوں کو تنگ کر رہے ہیں۔ کیا آپ میں کوئی ہمت کر کے اس گھر میں جائے گا اور ان غنڈوں سے لڑے گا؟ جواب ہوگا ''نہیں''۔

اس حقیقت سے کوئی انکاری نہیں کہ خود غنڈوں سے کیوں لڑائی لی جائے جب کہ اپنا معاملہ بھی نہ ہو۔ آج کے دور میں کسی کے پاس وقت ہے کہ لڑائیاں لڑے اور لڑے تو وہ جس کے پلے کچھ ہو۔ یہاں ایک اور سوال کرتا ہوں کہ بالفرض کوئی ہمت کر ہی لیتا ہے اور ان غنڈوں سے لڑنے جاتا ہے، گھر سے نکالنے جاتا ہے، لڑکی کو بچانے جاتا ہے تو کیا وہ غنڈے اسے کچھ نہیں کہیں گے؟ اس سے پیار سے پیش آئیں گے یا اس سے غصے سے پیش آئیں گے؟ اس کے دوست بنیں گے یا دشمن بنیں گے؟

روزمرہ کی زندگی میں دیکھیں کہ اگر کوئی پولیس کو رپورٹ کر دے اور غنڈے پکڑے جائیں تو وہ رپورٹ کرنے والے اور اس کے خاندان کو نہیں چھوڑتے۔ کیا ایسا نہیں ہوتا؟ اسی طرح کسی پر جنات کا اثر ہو اور کوئی غیر اس کی مدد کرے اور عامل کے پاس جائے تو ایسا ہی ہے جیسے غنڈوں کی شکایت لے کر پولیس کے پاس جانا۔ جنات نہ علاج کرنے والے کو چھوڑتے ہیں، نہ علاج کے لئے لے کر جانے والے کو یا مدد کرنے والے کو۔

عامل دوسرے لوگوں کی لڑائیاں اپنے سر لیتا ہے۔ مریض ایک بار آیا۔ علاج شروع ہوا۔ اب شفاء ملے یا نہ ملے، جنات اس عامل کے دشمن ہو گئے۔ خود سوچیں کہ آج کوئی شخص دوسرے لوگوں پر حملہ کرنے والے غنڈوں سے لڑے، ان کے گھروں سے غنڈوں کو نکالے، ان کی خاندان کے افراد کو بچائے، لڑکیوں کو بچائے، ان کی عزتیں بچائے، ان کے مال و اسباب کو بچائے...... کیا یہ کوئی بڑی بات نہیں؟ کیا یہ بہت بڑا محسن نہیں؟

اس لڑائی میں وہ خود زخمی ہو، اس کا جتنا مرضی مالی نقصان ہو، جانی نقصان ہو...... کوئی پوچھتا بھی نہیں۔ بتائیے کہ کتنے لوگ ہیں جو عامل کے نقصانات کی تلافی کرتے ہیں۔ جواب ''کوئی نہیں''۔

حقیقت میں جنات سے لڑنے والا عامل ایک بہت بڑا محسن ہے۔ مگر لوگ بالکل سمجھتے نہیں۔ لوگوں کی مصیبتیں اپنے گلے ڈالتا ہے، مگر لوگوں کو احساس نہیں۔ یاد رکھیں! یہ پیسہ لینا کوئی حیثیت نہیں رکھتا جو وہ کام کر رہا ہے۔ بہت سے عاملین کو تو پتہ بھی نہیں ہوتا کہ ان کو کیا نقصان ہو سکتا ہے اور وہ کام بھی فی سبیل اللہ کرتے ہیں۔ جب نقصان ہوتا ہے تو سوائے پچھتاوے کہ کچھ نہیں ہو سکتا۔ لہٰذا اپنے محسن کی قدر کریں۔

زیادہ کھانا: زیادہ کھانے سے بچو کہ یہ عادل کو اجاڑتی، بیمار بناتی اور عبادت سے روکتی ہے



# جنات کے متاثرہ مریضوں کا علاج کرنا صرف اہل کو سکھائیں

خالد مقبول

جنات کے متاثرہ مریضوں کے علاج میں بہت احتیاط کی ضرورت ہوتی ہے۔ یہ مخلوق لازمی حملہ کرتی ہے اور اگر عامل مضبوط نہ ہو تو بہت نقصان بھی دے سکتی ہے۔ یہ نقصان کئی طرح کا ہو سکتا ہے۔ چند نقصانات جو مختلف عاملین کو ہوئے اور میرے سننے یا دیکھنے میں آئے، وہ تحریر کرتا ہوں:

1...... عامل کو بیمار کر دینا۔ بڑی بڑی بیماریاں خاص کر دل، دماغ اور معدے سے متعلق امراض میں مبتلا کرنا۔ دماغی امراض میں خاص کر غصہ کا مرض پیدا کر دینا۔

2...... عامل کو معذور کر دینا۔ خصوصاً ریڑھ کی ہڈی یا مہروں کے درد میں مبتلا کر دینا۔

3...... عامل کو نیکی کے راستے سے ہٹا دینا۔

4...... عامل کو اپنے عمل نہ پڑھنے دینا۔ وہ چاہتا ہے کہ پڑھائی کروں مگر کوئی نہ کوئی رکاوٹ آجاتی ہے۔

5...... عامل کو اپنا علاج نہ خود کرنے دینا، نہ کسی اور عامل سے علاج کروانے دینا۔ اگر کسی عامل کے پاس جا کر تشخیص و علاج لے بھی لے تو اسے استعمال نہ کرنے دینا۔

6...... عامل کی معاش کی بندش کر دینا۔ اگر اس کا ذریعۂ معاش روحانی علاج ہے تو مریض نہ آنے دینا۔ اور اگر کوئی دوسرا ذریعۂ معاش ہے تو مشکلات کھڑی کر دینا۔

7...... عامل کے سامان کو نقصان پہنچانا۔ اس میں چوری کرنا کروانا، آگ لگانا لگوانا، چیزیں خراب کرنا کروانا شامل ہے۔ یعنی کسی انسان کے ذہن پر مسلط ہو کر نقصان دلواتے ہیں اور کبھی خود دیتے ہیں۔

8...... عامل کی بیوی سے زنا کرنا۔ اس کو بیمار کرنا۔

9...... عامل کے بچوں کے دماغ پر تسلط کر کے پڑھائی خصوصاً دینی پڑھائی سے باغی کرنا۔ اور دنیاوی پڑھائی میں بھی بہت پیچھے کر دینا۔

10...... عامل کے بچوں کو معذور کر دینا۔

11...... عامل کی بیوی اگر حاملہ ہے تو حمل ساقط کروانا۔ اگر ساقط نہ کروایا تو بچہ کا پیدا ہوتے ہی مر جانا یا مرا ہوا ہونا۔ یا پھر عجیب الخلقت جو کچھ دن بعد مر جائے۔ اور کئی بار بچے کو تمام زندگی کے لئے کوئی معذوری یا نقص ڈال دینا۔

12...... عامل کی اس کے رشتہ داروں سے اور رشتہ داروں سے عامل کی لڑائیاں کروانا۔

13...... گھر میں لڑائی جھگڑے کا ماحول رکھنا۔

14...... عامل کے گھر والوں کو بیمار کرنا، نقصان دینا اور یہاں تک نقصان دینا کہ موت کے گھاٹ اتار دینا۔

یہ چند نقصانات تھے جو تحریر کر دئے۔ نقصانات کی فہرست تو لمبی ہے اور ہر نقصان تحریر بھی نہیں کیا جا سکتا کہ کیا پتہ کیا کیا نقصان دے دیں۔

اس مضمون کو لکھنے کا مقصد ہے کہ جنات کے علاج کرنا کوئی آسان کام نہیں۔ پچھلا مضمون پڑھ کر اندازہ لگالیں۔

جب کسی کی کسی سے لڑائی ہو اور وہ کسی ماہر کے پاس آئے اور وہ کوئی ہتھیار اٹھا کر دیدے اور وہ اناڑی اس ہتھیار کو چلا کر دو تین بندے مار دے، تو آپ کا کیا خیال ہے کہ دوسرا گروپ چھوڑ دے گا۔ ماہر یا کھلاڑی تو معاملہ سنبھال لیتا ہے کیونکہ وہ باقاعدہ لڑنا جانتا ہے۔ لیکن مبتدی خود بھی بری طرح مار کھاتا ہے اور اپنے اہل و عیال (جو بے قصور ہیں) کو بھی دوسرے گروپ سے پٹوا دیا۔ اور ماہر کا اناڑی کو ہتھیار دینا خود ایک بہت بڑی غلطی ہے۔ اس لئے ماہرین کو چاہئے کہ وہ جنات کا علاج اس وقت تک کرنے کی اجازت نہ دیں، جب تک مبتدی کچھ مضبوط نہ ہو جائے۔ ایسے بیشمار عاملین کو میں نے رجعت میں مبتلا دیکھا ہے، جو ہتھیار ملتے ہی چلانا شروع کر (بقیہ ص 56)

لعن طعن: کسی پر لعن طعن نہ کیجئے ایسا کرنے سے آپ کے اندر اجتماعی خرابیاں پیدا ہو جائیں گی

# عاملین کی جنات کی مریضوں کا علاج کرنے کی واقعات

## ایک لاعلاج مریض

یہ واقع استاد محترم جناب میاں محمد اکرم مارتھ صاحب کا ہے۔ ان کی زبانی پڑھئے۔

اپنے پانچ سالہ دور عملیات میں ایک مریض کا ذکر سرفہرست کررہا ہوں۔ اس کے علاج سے میں نے بھی بہت کچھ سیکھا۔ بلاشبہ اس کا علاج مشکل ترین، خطرناک اور تھکا دینے والا کام تھا۔ کسی عامل نے اس پر ہاتھ نہیں ڈالا۔ ایک دن جس نے دیکھا، دوسرے دن معذرت کرلی۔ جادو کے اس مریض کی علامات بھی حیران کن تھیں۔ جنات اور جادو سے آئی ہوئی چڑیلیں اس کو نظر آتی تھیں۔ جسم مکمل ان کے کنٹرول میں تھا۔ سر اور آنکھوں میں درد، کندھوں میں کھنچاؤ، بعض اوقات پورے جسم میں شدید درد، شدید کمزوری، وغیرہ وغیرہ۔ یہ مریض جو کہ شاہ صاحب کے نام سے مشہور ہیں، نے علاج شروع کردیا۔ اپنے طریقے سے پہلی تمام چیزوں کو ختم کیا۔ دوسرے دن اس سے زیادہ تعداد میں موجود تھیں۔ تحقیقات سے پتا چلا کہ قریبی مزار سے آئی ہیں اور ان کا نیٹ ورک بڑا وسیع ہے۔ شاہ صاحب کی عمر ۴۰ سال کے قریب تھی۔ قرآن پاک بھی روانی سے نہیں پڑھ سکتے تھے۔ ایسی صورت میں ان کو مندرجہ ذیل وظائف بتائے۔

مختصر وظائف

1. یاحی یاقیوم — ایک ہزار دفعہ
2. یااللہ یارحمٰن یارحیم — ایک ہزار دفعہ
3. اللہ الصمد — ایک ہزار دفعہ
4. گھر میں سورۂ بقرہ کی کیسٹ صبح وشام لگوادی

ہر وظیفے کے اول، آخر ۱۱ بار درود ابراہیمی۔ ہفتے میں دو دفعہ دم کرتا۔ تین دن کے بعد جنات نے مجھے پیغام بھیجا کہ اس کا علاج چھوڑ دو ورنہ بڑا نقصان ہوگا۔ ایسے پیغامات مجھے پہلے بھی کئی دفعہ مل چکے تھے۔ لہٰذا یہ پیغام میرے لیے کوئی حیران کن نہیں تھا۔ ایک دن شاہ صاحب بچوں کو لے کر میرے گھر آئے۔ بیگم اور بچوں پر معمولی اثرات تھے جو کہ دم کرنے سے ختم ہوگئے۔ بیگم کہنے لگی کہ بھائی جان میرے جسم میں گلٹی ہے اور اس میں شدید درد ہے۔ ڈاکٹر نے ٹیسٹ کرانے کا کہا ہے۔ میں بڑی پریشان ہوں۔ اللہ کا نام لے کر اس کو آیات پڑھ کر دم کیا۔ اس کا درد فوراً ختم ہوگیا۔ تین دن بعد گلٹی کا نام ونشان بھی نہیں تھا۔

شفاء اللہ کے پاس ہے جس کو چاہے دے۔ اس سے شاہ صاحب کا اعتقاد اور بڑھ گیا۔ اب انہوں نے باقاعدگی سے بتائے گئے عمل شروع کردیئے۔ ایک ماہ میں بیشمار جنات اور چڑیلیں ختم کیں لیکن کوئی فرق نہ پڑا۔ ایک دن دم کرانے آئے۔ ڈرائنگ روم میں پہنچتے ہی زمین پر گر پڑے۔ پیٹ میں شدید درد۔ چیخ وپکار شروع کردی۔ آواز دور دور تک سنائی دینے لگی۔ میرے لیے یہ ایک نئی بات تھی۔ پہلے کبھی ایسا نہیں ہوا تھا۔ فوراً دروازہ بند کیا اور آیات پڑھنی شروع کردیں۔ اللہ کی مہربانی سے دس منٹ کے اندر تکلیف ہٹ گئی۔ مریض ایسا ہوگیا جیسا اس کو کچھ بھی نہیں تھا۔ میرے گھر یہ تکلیف میرے لیے پیغام تھا، جس کو میں نے نوٹ کرلیا۔ تین ماہ ایسے ہی گذر گئے۔ چڑیلیں جو کہ مریض کو نظر آتی تھیں، فوراً اس پر حملہ آور ہوتیں اور وظائف پڑھنے سے اس کے جسم میں جو قوتِ مدافعت پیدا ہوگئی تھی، اس کو ختم کردیتیں۔ لیکن آفرین ہے مریض پر کہ ثابت قدم رہا ورنہ یہ بیماری لاعلاج تھی۔

چھ ماہ کے بعد میں بھی تنگ آگیا۔ اپنے طور پر کئی دوست عاملوں سے بھی مشورہ لیا لیکن کوئی کامیابی نہ ملی۔ جیسا کہ میں نے پہلے ذکر کیا ہے کہ اس پر اثرات قریبی مزار سے شروع ہوئے تھے۔ یہ مذکورہ مزار شرک وگمراہی کا

سکھی سماج: سب سے زیادہ سکھی سماج وہ ہے، جس میں ہر شخص ایک دوسرے کے لئے دلی احترام کا جذبہ رکھتا ہو



گڑھ تھا۔ مریض کی تکلیف کے پیشِ نظر بڑے بڑے مسلمان جنات سے رابطہ کرکے حالات بتائے کہ کہیں کوئی حل نکل آئے اور بیچارے مریض کی بھی جان چھوٹ جائے۔ ان کے مشوروں پر بھی عمل کیا جو کہ خلاف شرع نہیں تھے۔ باقاعدہ جنگیں بھی لڑیں۔ ایک سال تک یہ مقابلہ چلتا رہا۔ اس دوران مریض نے عملیات میں کوئی کوتاہی نہیں کی۔ اس کی دلچسپی دیکھ کر اس کو مزید عمل بتائے۔

1. تیسرا کلمہ — ایک سو مرتبہ۔
2. ولا یؤدہ حفظھما وھو العلی العظیم — ۳۱۳ مرتبہ

اب مریض کی روحانی طاقت بڑھنے لگی۔ کبھی کبھار جنات کے حملے میں طاقت کم ہوتی تو فوراً فون کرکے دم کرالیتا۔ دو منٹ دم کرنے سے طاقت پوری ہوجاتی جو کہ دفاع کا کام کرتی۔

کافی سوچ بیچار کے بعد میں نے طریقہ علاج بدلا کیونکہ مریض کو جنات وچڑیلیں نظر آتی تھیں۔ یہ انسان کے اندر ایک راستہ ہوتا ہے جس سے یہ نظر نہ آنے والی مخلوق نظر آتی ہے۔ میں نے اس راستے کو استعمال کرنے کا فیصلہ کرلیا۔ مریض کو بٹھا کر ایک موکل سامنے لانے کی کوشش کی۔ یہ تجربہ بھی بڑا ہی عجیب ہوا۔ یہ موکل ایک روشنی کی صورت میں مریض کے سامنے آیا اور عجیب طرح کا اشارہ کیا۔ وقتی طور پر بڑی کامیابی تھی۔ مریض کا موکل کے ساتھ رابطہ جوڑ دیا۔ کسی ایمرجنسی میں ایک دفعہ سورۃ اخلاص پڑھنے سے موکل اس کے ساتھ رابطہ میں آجاتا اور کوئی چیز اس کے سامنے پھٹکنے نہ دیتا۔ ایک ہفتہ بڑے سکون سے گذرا۔ اچانک ایک دن شام کو فون آیا کہ میں گھر میں ہوں، سخت تکلیف ہے، سانس بند ہورہا ہے، میرا راستہ کاٹ دیا گیا ہے، اندھیرا چھا گیا ہے۔ رو رو کے کہہ رہا ہے کہ میں مرنے لگا ہوں۔ جلدی پہنچو۔ سورۃ بقرہ کی آواز بھی مجھے فون پر سنائی دے رہی تھی۔

میں فوراً ایک شاگرد جس کو چھپی ہوئی چیزیں نظر آجاتی تھیں، لے کر پہنچ گیا۔ دیکھا تو ایک بڑی طاقت کی چڑیل نے کمر کی طرف سے اس کو شکنجہ ڈالا ہوا ہے اور ہاتھ گردن پر دبایا ہوا ہے۔ اللہ کی مدد سے فوراً اس کو ختم کیا۔ اس کو جلتا ہوا دو بندوں نے بھی دیکھا۔ مریض کا راستہ فوراً بحال ہوا۔ اس نے خود ہی لمحہ بہ لمحہ صورت حال بتادی۔ جب اثر ختم ہوا تو مریض ایسا تھا جیسے اسے کچھ بھی نہیں تھا۔

یہاں یہ بات یاد رہے کہ شفاء اللہ کے پاس ہے۔ وہ جس وقت چاہے جس کو چاہے دے۔ اب مریض کے گھر میں پڑھائی سے اور سورۃ بقرہ لگانے سے سکون نظر آنے لگا۔

میاں بیوی میں اکثر لڑائی رہتی تھی جو ختم ہوگئی۔ مریض پر حملے کم ہونے لگے۔ اب میں نے اس مریض کو اپنے گروپ میں شامل کرلیا۔ عموماً موکلات کے عامل چھوٹے بچے کو بٹھا کر ایک موکل اس میں حاضر کرتے ہیں اور اس سے کام لیتے ہیں یا عامل اپنے جسم میں خود ہی موکل حاضر کرلیتا ہے اور وہ لوگوں سے باتیں کرتا ہے۔ لیکن میرے طریقے میں جوان آدمی کو آنکھیں بند کرا کے کافی فاصلے سے ملک دکھایا جاتا ہے۔ معلومات حاصل کی جاتی ہیں۔ جو نہ ہی بندے کے اندر داخل ہوتا ہے اور نہ ہی بندے کو کوئی تکلیف پہنچتی ہے۔ مذکورہ مریض کو چھپی ہوئی چیزیں ویسے نظر آئی تھیں۔ وظائف پڑھنے سے اس کے اندر عجیب وغریب طاقت پیدا ہوگئی۔ اب میں نے اسکو آخری عمل بتادیا کہ کوئی جن اور چڑیل حملہ آور ہو تو اس کو قید کرلے اور جلادے۔ سبحان اللہ یہ بھی قرآن پاک کی ایک آیت سے ہی ممکن ہے۔

اس نے کامیابی سے یہ عمل شروع کردیا۔ جو حملہ آور ہوتا اس کو (کڑا) لگا کر بند کرتا۔ وہ کئی دن اسی جگہ پر رہتا، پھر ان کو فارغ کردیا جاتا۔ اب اس مریض کی بیماری اللہ کے فضل سے ہمارے کنٹرول میں تھی۔

## ایک خطرناک جننی سے مقابلہ

ابھی عملیات سیکھے زیادہ عرصہ نہیں گزرا تھا کہ رات کو دو آدمی آئے۔ دونوں آپس میں بھائی تھے۔ ایک نے کہا کہ میری بیگم کو جننی پڑتی ہے۔ جب دورہ بناتی ہے تو اس کو بڑی تکلیف دیتی ہے۔ گلا دباتی ہے۔ نام بھی بتاتی ہے۔ پیروں کے پاس بھی لے کر گئے ہیں۔ انہوں نے بھی حاضر کرکے منت سماجت کی ہے لیکن وہ نہیں مانتی۔ کہیں بھی لے کر جاتے ہیں، جواب ملتا ہے کہ اس کو نہ چھیڑو۔ یہ خود ہی ہٹ جائے گی۔ آئندہ آپ کو تکلیف نہیں

یاد رکھو: دوسروں کی غلطی بھول جاؤ اور صرف اپنی غلطی یاد رکھو

ؤے گی وغیرہ وغیرہ۔

ہم بڑے پریشان ہیں۔ کوئی چیز نظر بھی نہیں آتی۔ اگر نظر آئے تو ہم اس کا مقابلہ بھی کریں۔ میں ان کے ساتھ ان کے گھر چلا گیا۔ ابھی ڈرائنگ روم میں بیٹھے ہی تھے کہ گھر والے سارے اکٹھے ہوگئے۔ مریضہ کے کمرے میں داخل ہوتے ہی جننی حاضر ہوگئی اور ہاتھ سیدھے کرکے میری طرف بڑھی۔ اس کا میاں اور دیور پکڑنے کے لئے لپکے۔ میں نے انہیں منع کردیا۔ میں خاموش اپنی جگہ پر بیٹھا دیکھ رہا تھا۔ جونہی میرے قریب پہنچی تو اس کے ہاتھ رک گئے، وہیں پر بیٹھ گئی اور مجھ سے مخاطب ہوئی کہ "تم یہاں کیوں آئے ہو؟ میرے میں بڑی طاقت ہے۔ کوئی مائی کا لال میرا مقابلہ نہیں کرسکتا۔ کسی کو نہیں چھوڑوں گی وغیرہ وغیرہ۔"

اللہ کے فضل و کرم اور قرآن پڑھنے کی برکت سے یہ کہنے لگی "تھوڑی ہی دیر میں چلی جاتی ہوں۔ دوبارہ نہیں آؤں گی"۔ لیکن یہ بتانے پر آمادہ نہیں ہوئی کہ کہاں سے آئی ہے؟ کس نے بھیجا ہے؟ میں نے اس سے وعدے لے کر اس کو چھوڑ دیا۔ رات کو سوتے ہوئے محسوس ہوا کہ کوئی حملہ کرنے کی کوشش کر رہا ہے۔ صبح پتا کیا تو معلوم ہوا کہ وہی جننی ہے۔ وعدہ خلافی کرگئی ہے۔ جنات کی کوئی بھی قسم جب کسی انسان پر اثر انداز ہو، اس کے اثر سے اس کو نشانہ بنایا جاسکتا ہے۔ جننی ہماری قید میں آگئی کیونکہ اس نے مجھ پر حملہ کرنے کی کوشش کی تھی۔ لیکن اس بات کا میرے شاگرد کے علاوہ کسی کو پتا نہیں تھا۔ شام کو عورت کا میاں گھبرایا ہوا میرے پاس آیا کہ جلدی چلیں دورہ پڑا ہوا ہے، حالت بڑی خراب ہے۔ ہم چلے گئے۔ جب دیکھا تو پانچ آدمیوں نے عورت کو مضبوطی سے پکڑا ہوا تھا اور وہ ہاتھ پاؤں مار رہی تھی۔ عورت مجھے دیکھتے ہی پرسکون ہوگئی۔ بندوں کو پیچھے ہٹایا۔ اس سے نام پوچھا۔ وہ ایک جن تھا۔ اس نے بتادیا۔ میں نے کہا کہ "وہ جننی کدھر ہے؟" کہنے لگا کہ "وہ تمہاری قید میں ہے۔" میں نے کہا "تمہارا کیا خیال ہے کہ تم بچ جاؤ گے"۔ کہنے لگا "مجھے چھوڑ دو۔ میں اصل بات بتاتا ہوں۔ میں گجرات کے ایک مزار سے آرہا ہوں۔ وہاں پر ہمارا سربراہ ایک حاجی جن ہے۔ اسی نے جننی کو بھی بھیجا تھا اور اب مجھے بھیجا ہے۔ یہ عورت ایک دفعہ مزار پر گئی تھی۔ دوبارہ نہیں گئی۔ لہٰذا حاجی صاحب کی خواہش ہے کہ مزار پر باقاعدگی سے آئے۔"

بہر حال جنی کو مار دیا گیا اور مزار کے سربراہ جن کو پیغام بھیجا کہ آئندہ ایسی حرکت کی تو تیری خیر نہیں۔ اس نے وعدہ کیا کہ آئندہ ہمارا کوئی بندہ اس علاقے میں بھی نہیں جائے گا۔ یوں اس عورت کی جان چھوٹ گئی کیونکہ پیچھے کوئی اور جادو کا ذریعہ نہیں تھا۔

اس سے آپ کو اندازہ ہو جانا چاہیے کہ مزاروں پر خواتین کے جانے سے کیا ہوتا ہے اور کس طرح یہ شیاطین لوگوں کو شرک کرنے پر مجبور کرتے ہیں۔

## درد پہنچانے والے دو ہندو جن

پچھلے دنوں شیخوپورہ میں ایک مریض چیک کر رہے تھے۔ ایک خاتون جس کی عمر ۳۵ سال کے قریب تھی۔ میرے ساتھ اپنی ٹیم اور شاگرد وغیرہ بھی تھے۔ ایک شاگرد سے کہا اس خاتون کو چیک کرکے بتاؤ کہ کیا مسئلہ ہے؟ اس نے بتایا کہ بظاہر کوئی چیز سامنے نہیں ہے۔ مجھے خود محسوس نہیں ہوا۔ ویسے ہی اس خاتون سے پوچھا کہ کہیں جسم میں درد تو نہیں ہے؟ کہنے لگی کہ دائیں طرف پسلی کے نیچے تھوڑی سی جگہ پر سوجن ہے اور درد بھی ہوتی ہے اور اس وقت بھی ہو رہی ہے۔ میں نے ویسے ہی سوچا کہ اس کو درد کا دم کر دیتے ہیں۔ درد والی جگہ پر چھڑی رکھی اور آیت پڑھنی شروع کی۔ ابھی پوری نہیں پڑھی کہ عورت نے زور سے چیخ ماری اور بے ہوش ہو کر گری اور پھڑکنے لگ گئی۔

دو ہندو جن تھے جو اس کی درد والی جگہ سے وار چلاتے تھے۔ ہمیں دیکھتے ہی فوراً چھپ گئے لیکن آیات قرآنی پڑھنے کی برکت سے کھینچے چلے آئے۔ انہوں نے کہا کہ ہمیں چھوڑ دو، دوبارہ نہیں آتے۔ پھر کہنے لگے کہ ہمیں اپنے پاس رکھ لو۔ میں نے کہا ہم مجرموں کو اپنے پاس نہیں رکھتے۔

الحمد للہ جب خاتون کو ہوش آیا تو درد بھی نہیں تھی اور سوجن بھی ختم ہوگئی تھی۔ چھپا ہوا دشمن زیادہ خطرناک ہوتا ہے۔ اسی لیے اپنی کوشش ہوتی ہے کہ کم از کم اتنی طاقت حاصل کی جائے کہ بندہ ان مصیبتوں سے بچ جائے۔





# جنات کے بارے میں مریضوں کے واقعات

☆.....ابن قتیبہ رحمہ اللہ سے منقول ہے کہ کسی شخص نے ان سے بیان کیا کہ میں بصرہ میں خرما کی تجارت کرنے گیا۔ کرایہ پر کوئی گھر نہ ملا۔ صرف ایک گھر ملا جس پر مکڑی نے جالے لگا رکھے تھے۔ میں نے اس کی وجہ پوچھی؟ لوگوں نے کہا کہ اس میں جن رہتا ہے۔ میں نے مالک سے کرایہ پر مانگا۔ اس نے کہا کہ کیوں اپنی جان کھوتے ہو؟ اس میں بڑا بھاری جن ہے جو شخص اس میں رہتا ہے اس کو مار ڈالتا ہے۔

میں نے کہا مجھ کو کرایہ پر دے دو۔ اللہ مالک ہے۔ اس نے دے دیا۔ میں اس میں ٹھہر گیا۔ جب رات ہوئی تو میری طرف ایک سیاہ فام شخص آیا، جس کی آنکھیں شعلہ کی مانند روشن تھیں۔ میں نے آیت الکرسی پڑھنا شروع کیا۔ وہ بھی برابر پڑھتا رہا۔ جب میں **ولا یئودہ حفظہما وھو العلی العظیم**......... پر پہنچا، وہ نہ کہہ سکا۔

میں نے اسی عبارت کو دھرانا شروع کیا۔ بس وہ تاریکی جاتی رہی اور رات بھر آرام سے رہا۔ جب صبح ہوئی اس جگہ جلنے کا نشان اور کچھ راکھ دیکھی اور کہنے والے کی آواز سنی کہ تو نے بڑے بھاری جن کو جلا دیا۔ میں نے کہا کس چیز سے جل گیا؟ جواب دیا کہ اس کلمہ سے:

**ولا یئودہ حفظہما وھو العلی العظیم**

## عامل زانی جن

اعوان ٹاؤن (لاہور) کی رہائشی ایک مریضہ نے حالات پتہ لگے ان کے گھر کچھ اثرات شروع ہوئے۔ آہستہ آہستہ اس میں ترقی ہوتی گئی اور اظہار ہونا شروع ہوگیا۔ چند دن بعد اس کو محسوس ہوا کہ کوئی اس کے ساتھ بستر پر لیٹتا ہے۔ اور پھر دو تین دن بعد ہی اس کو واضح احساس ہونا شروع ہوگیا کہ اس سے سوتے میں صحبت کی جارہی ہے۔ جب یہ کام زیادہ ہونا شروع ہوا تو اس نے اپنے شوہر کو بتایا۔ شوہر ایک عامل کے پاس گیا اور علاج لے کر آیا۔ جیسے جیسے علاج شروع ہوا، وہ جن ظاہر ہونا شروع ہوگیا۔ اب رات کو صحبت معمول بن گئی۔ یہاں تک کہ حیض کے دنوں میں بھی وہ جن صحبت کرنے لگا۔ اس جن کو کوئی فرق نہیں پڑا۔ عورت کے دماغ میں آواز گونجتی کہ خبردار کسی عامل سے علاج کروایا ورنہ بہت نقصان ہوگا۔ لیکن عورت نے پرواہ نہ کی۔ ایک عامل کے بعد دوسرا، پھر تیسرا۔ علاج کا فائدے کی بجائے الٹا نقصان ہونا شروع ہوگیا۔ رات میں ایک سے زائد بار صحبت ہونا، دن میں کسی بھی وقت شدید غنودگی طاری ہونا اور پھر صحبت ہونا۔ ایسا لگتا تھا کہ ایک نہیں کئی جن ہیں جو باری باری صحبت کر رہے ہیں۔

اس خاتون کی تین لڑکیاں تھیں۔ لڑکا کوئی نہیں تھا۔ دو بالغ اور ایک نابالغ تھی۔ ایک دن اس کی بڑی لڑکی نے شکایت کی اور بتایا کہ کوئی رات کو اس سے غلط حرکت کر رہا ہے۔ پہلے تو لڑکی کی سمجھ میں نہیں آیا۔ چند دن بعد جب سلسلہ نہ رکا تو اس نے شکایت کی۔ ماں کو بڑا دھچکہ لگا۔ عامل سے جا کر شکایت کی تو اس نے علاج اور تیز کردیا اور جنات کو جلانے کا علاج شروع کر دیا۔ جنات جلے یا نہیں، یہ تو پتہ نہیں، لیکن یہ صحبت کا معاملہ اس کی دوسری بیٹی کے ساتھ بھی شروع ہوگا۔ اور ایک ہفتہ کے اندر ان ظالم جنات نے وہ معاملہ نابالغ بچی کے ساتھ بھی شروع کردیا۔

کئی عامل بدلے۔ کبھی فرق پڑ جاتا مگر چند دن۔ پتہ یہ لگا کہ کوئی ہندو جن ہے جو بڑا عامل ہے۔ اور اس کے پاس کئی جنات ہیں۔ جو عمل خاتون کرواتی ہیں، اس کی کاٹ زیادہ سے زیادہ تین دن کے اندر وہ کر دیتا ہے۔ خود بھی صحبت کرتا ہے اور اس کے گروہ کے جنات بھی کرتے ہیں۔

وہ عورت بہت زیادہ مایوس ہوگئی تھی۔ مزید عاملین پر بھی اس کا اعتبار اٹھ گیا تھا۔ بہت رقم بھی خرچ ہو چکی تھی۔ اس کے بعد مزید رابطہ نہ ہوا۔ اللہ تعالیٰ اس کو شفاء عطا فرمائے۔ اور سب کو ایسی جنات سے پناہ میں رکھے۔

# جنات کے ہاتھوں عاملین کو نقصان پہنچنے کے واقعات

## جنات پر اندھے اعتماد کا انجام

جو عامل جنات کی ہر بات مانتے ہیں وہ بری طرح پٹ جاتے ہیں۔ایسا ہی ایک واقعہ قلمبند کر رہا ہوں۔ایک مولوی صاحب نے ہمارے استاد محترم سے عملیات سیکھے۔اچھے بھلے عامل بھی ہوگئے تھے۔ایک دن کسی مریض میں ایک جن حاضر ہوا اور جن نے مولوی صاحب سے کہا حضرت آپکا کاروبار زیادہ نہیں ہے، اگر آپ میری مانیں تو آپ جلدی امیر ہو جائیں گے۔بس آپ آیات پڑھنی چھوڑ دیں۔میں آپ کے جسم میں داخل ہو کر مریضوں کا علاج کردیا کروں گا۔حضرت صاحب اس کی باتوں میں آگئے۔ایک رات کو حضرت کے جسم میں جن داخل ہوگیا۔اب روزانہ اس کا معمول بن گیا۔صبح جن حضرت صاحب کے جسم میں آکر لوگوں کا علاج کرتا۔کافی مریض آتے۔لوگ بڑے متاثر ہوتے۔

استاد محترم کو پتہ چلا تو بڑے ناراض ہوئے۔فوراً ملنے گئے اور کہا "حضرت کیا آپ کیا کررہے ہیں۔ابھی وقت ہے آیات کا وظیفہ باقاعدگی سے پڑھیں اور میری نگرانی میں رہیں تاکہ یہ راستہ بند ہو جس راستے سے جن جسم میں داخل ہوتا ہے۔" حضرت صاحب نے انکار کردیا اور کہا کہ "بڑا سکون ہے۔دو تین گھنٹے میں ہی دو سے ڈھائی ہزار روپیہ آجاتا ہے۔[illegible]" استاد صاحب مایوس ہو کر واپس لوٹے۔ایک ماہ کے بعد خبر آئی کہ مذکورہ حضرت صاحب رات کو سوئے صبح مردہ پائے گئے۔وہ کوئی خبیث غیر مسلم جن تھا، حضرت صاحب نے اس کو مارا پیٹا تھا، اس نے یوں بدلہ لیا کہ حضرت صاحب کی جان ہی لے لی۔

(یہ واقعہ استاد محترم میاں محمد اکرم [illegible] صاحب کا تحریر کردہ ہے۔حقیقت میں عامل کا اپنے جسم میں کسی بھی جن کو بلانا موت کو بلانا ہے۔ع)

## جنات کا خطرناک انتقام

یہ واقعہ ایک ساتھی نے مجھے سنایا۔عامل کا نام و پتہ یا کوئی بھی اشارہ دینے سے منع کیا گیا ہے۔اس لئے صرف واقعہ لکھ رہا ہوں۔

ایک مشہور عامل تھے۔ان کا کام بھی بہت اچھا چل رہا تھا۔جنات کو بہت مارا کرتے تھے۔ایک دن ایک مریضہ پر جن حاضر ہوئے۔ان کو گھر بلایا گیا۔جب گھر پہنچے تو جن اس وقت حاضر تھے۔حضرت نے اپنا عمل شروع کردیا۔اب جنات اور عامل کا مکالمہ درج ذیل ہے

**جنات:** میاں صاحب! آپ اس مریضہ کو رہنے دیں۔اور اس کا علاج نہ کریں۔

(یہ بات بہت جن عامل کو کہتے ہیں۔شروع میں ڈراتے ہیں۔)

**عامل:** میں علاج ضرور کرونگا۔تمہیں اس کا جسم چھوڑ کر جانا پڑے گا۔

**جنات:** ہم آپ کو سمجھا رہے ہیں۔آپ اس کا علاج نہیں کریں اور چلے جائیں۔

**عامل:** میں نہیں، تمہیں جانا پڑے گا۔

**جنات:** آپ کی بہتری اسی میں ہے کہ واپس چلے جائیں۔

**عامل:** مجھے دھمکی دیتے ہو۔دیکھتا ہوں کہ تم کیسے نہیں جاتے۔

(پھر عامل صاحب نے اپنا عمل تیز کردیا)

**جنات:** آپ یہی چاہتے ہیں کہ ہم چلے جائیں۔

**عامل:** ہاں۔

**جنات:** ٹھیک ہے۔ہم نے آپ کو سمجھایا۔اب ہم جارہے ہیں۔

جب عامل صاحب کامیابی سے لڑکی کا جنات سے پیچھا چھڑوا کر گھر پہنچے تو ان کی بیوی اور تین بچوں کی گردنیں ٹوٹی ہوئی تھیں اور چار لاشیں عامل صاحب کی منتظر تھیں۔اس کے بعد انہوں نے عملیات ہی چھوڑ دئے۔





# اُس کی بیوی جنّی تھی

حکیم الاسلام حضرت مولانا
قاری محمد طیب صاحب نوراللہ مرقدہ

جن ایک حقیقت ہے جو نص قطعی سے ثابت ہے لیکن جن کا نام سنتے ہی بدن میں سنسنی سی دوڑ جاتی ہے۔اگر کسی گھر کے بارے میں شبہ بھی ہو جائے کہ یہاں جنات کا اثر ہے تو کوئی بھی اس گھر میں رہنے کی ہمت نہیں کریگا۔

لیکن ان خوفناکیوں کے باوجود جنات اور انسان کے درمیان دوستانہ تعلقات بھی قائم ہوجاتے ہیں۔نہ صرف باہمی تعلقات بلکہ جنات اور انسانوں میں ازدواجی رشتے بھی قائم ہوتے دیکھے گئے ہیں، جس کی صداقت ذیل واقعہ سے ہوتی ہے یہ واقعہ دہلی کے مشہور زمانہ عالم محدث و مفسر خاندان ولی اللہ کے مایہ ناز فرزند حضرت شاہ عبدالعزیز دہلوی قدس سرہ کے ایک مرید کا ہے۔حضرت اقدس رحمہ اللہ کا یہ مرید دہلی سے باہر کسی نواحی بستی میں رہتا تھا۔

ایک دن وہ مرید اپنی کسی ضرورت سے دوسرے گاؤں جارہا تھا۔جب وہ اپنی بستی کی آبادی سے کافی دور نکل گیا تو اسے دور سے ایک بڑے گھنے درخت کے نیچے سفید کپڑوں کی ایک گٹھری سی رکھی ہوئی نظر آئی۔جب وہ اس گٹھری کے قریب پہنچا تو اس نے دیکھا کہ سفید برقعہ میں لپٹی ہوئی ایک عورت بیٹھی ہے۔اسے یہ منظر دیکھ کر بڑی حیرت ہوئی کہ یہ عورت یہاں سنسان جنگل میں تنہا کیوں بیٹھی ہے۔وہ اس کے قریب گیا اور اس سے پوچھا کہ وہ کون ہے اور یہاں سنسان جنگل میں تنہا کیوں بیٹھی ہے۔

یہ سنتے ہی عورت نے اپنے چہرہ سے نقاب اٹھادی اور کہنے لگی "ایک دکھیا اور ستائی ہوئی عورت ہوں۔میرے شوہر نے مجھے گھر سے نکال دیا ہے۔اب میں مجبور ہو کر دہلی جارہی ہوں تاکہ وہاں کسی نیک آدمی سے شادی کر کے عزت کی زندگی گزار سکوں۔"

مرید بولا "شادی کا تو میں بھی خواشمند ہوں لیکن فی الحال میں بے روزگار ہوں۔اس لئے ابھی شادی کا کوئی ارادہ نہیں۔"

عورت بولی "اگر واقعی تم شادی کے لئے تیار ہو تو تم خرچ کی بالکل فکر مت کرو۔یہ ذمہ داری میری ہے۔بس تم مجھ سے شادی کرلو۔"

وہ مرید عورت کے حسن و جمال کا تو پہلے ہی گرویدہ ہوگیا تھا اور اب جب اس نے یہ سن لیا کہ خرچ کی ذمہ داری بھی یہ عورت قبول کررہی ہے تو فوراً شادی کے لئے آمادہ ہوگیا۔وہ اس کو لے کر اسی وقت سیدھا اپنے پیرو مرشد حضرت شاہ عبدالعزیز دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں دہلی آیا اور اس سے نکاح پڑھوا کر اس کو اپنے گھر لے گیا اور دونوں ہنسی خوشی رہنے لگے۔یہ عورت اس مرید کو روزانہ ایک اشرفی دے دیا کرتی تھی، جس سے گھر کا خرچ بڑی فراغت سے پورا ہو رہا تھا۔اس عرصہ میں ان کے یہاں دو بچے بھی پیدا ہوگئے۔ان دونوں بچوں میں ماں کے حسن و جمال کی جھلک اور باپ کی صحت و تندرستی نمایاں طور پر جلوہ گر تھی۔ایک روز مرید کو بیٹھے بیٹھے یہ خیال پیدا ہوا کہ یہ عورت ایک اشرفی کہاں سے لاتی ہے، جب کہ یہ ہر وقت گھر میں رہتی ہے، کہیں آتی جاتی بھی نہیں۔اور جس وقت یہ عورت جنگل سے میرے ساتھ آئی تھی، اس وقت بھی اس کے پاس سوائے برقعہ کے اور کچھ بھی نہیں تھا۔پھر یہ کیا راز ہے یہ اشرفی روز کہاں سے لاتی ہے......؟

اس نے اپنے کئی ہم راز دوستوں سے اس کا تذکرہ کیا۔انہوں نے کافی سوچنے کے بعد بتایا کہ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ تمہاری بیوی کا تعلق انسانوں سے نہیں ہے بلکہ جنات سے ہے۔انہوں نے اسے یہ مشورہ دیا کہ کسی عامل سے بھی اس سلسلہ میں معلومات کرلی جائیں۔اگر یہ معلوم ہو جائے کہ وہ کوئی جن ہے تو بہتر ہے کہ اس سے فوراً چھٹکارہ حاصل کرلیا جائے کیوں کہ جن و انسان ایک ساتھ نہیں رہ سکتے۔اگر کسی روز بھی اس کی مرضی کے خلاف کوئی بات ہوگئی اور اسے غصہ آگیا تو وہ تمہیں جان سے مار سکتی ہے۔یہ سن کر مرید کا برا حال ہوگیا۔وہ سر سے پیر تک کانپ اٹھا اور اسی وقت وہ ایک عامل

کے پاس پہنچا اور اس کو تمام حالات بتائے۔ عامل نے تمام حالات سن کر کہا کہ "مجھے یقین ہے کہ تمہاری بیوی کوئی جن ہے۔ لیکن تم گھبراؤ نہیں۔ میں ایسے تعویذ دوں گا کہ وہ جلد ہی بھاگ جائیگی"۔ وہ عامل سے تعویذ لے کر گھر آیا اور اس نے اپنی بیوی سے چھپا کر تعویذوں کو جلانا اور ان کی دھونی دینی شروع کر دی۔

اب وہ ہر وقت اپنی بیوی سے خوفزدہ رہنے لگا تھا۔ ایک دو ہفتے اسی طرح گذر گئے۔ ایک روز اس کی بیوی کہنے لگی "آخر تم کس چکر میں پھنس گئے ہو اور یہ تعویذ گنڈے کیوں کراتے پھرتے ہو۔ مجھے ان تعویذوں سے سخت تکلیف پہنچ رہی ہے۔ تمہارا یہ اندیشہ صحیح ہے کہ میں جن ہوں لیکن میں سچے دل سے تمہاری وفادار اور مخلص بیوی بن چکی ہوں اور میں قسم کھا کر تمہیں یقین دلاتی ہوں کہ میں کبھی بھی کسی طرح کا تمہیں نقصان نہیں پہنچاؤں گی۔ یہی نہیں بلکہ اگر تم پر کوئی پریشانی اور مصیبت آپڑی تو میں اپنی زندگی تک تم پر قربان کرنے سے دریغ نہیں کروں گی۔ سچ بات یہ ہے کہ میں اپنی قوم سے ٹھوکریں کھا کر تم انسانوں کی طرف آئی تھی کہ شاید کوئی انسان مجھے اپنے سینے سے لگا لے۔ شکر ہے تم مجھے مل گئے اور تم نے مجھے اپنا بھی لیا۔ مجھے یہ معلوم ہو کر بہت خوشی ہوئی کہ تم بھی حضرت شاہ عبدالعزیز صاحب (رحمہ اللہ) کے مرید ہو۔ مجھے اور میرے تمام خاندان کو بھی حضرت شاہ عبدالعزیز صاحب (رحمہ اللہ) سے بے پناہ عقیدت ہے۔ لیکن افسوس تم بھی مجھے ٹھکرانے اور اپنے سے جدا کرنے پر آمادہ ہو گئے ہو۔ خدا کے لئے مجھے اپنے سے جدا مت کرو۔ مجھے اپنے پہلو میں آرام سے زندگی گذارنے دو۔ میں سچ کہتی ہوں کہ میں تمہاری جدائی برداشت نہیں کر سکتی۔ خدا کے لئے تعویذوں کے اس سلسلے کو بند کر دو۔ مجھے سخت تکلیف پہنچ رہی ہے۔" اب جبکہ مرید کو اس کے جن ہونے کا مکمل یقین ہو گیا تو وہ اور بھی زیادہ خوف زدہ رہنے لگا۔ اور اس نے تعویذوں کا سلسلہ اور تیز کر دیا۔ جب وہ عورت بالکل ہی پریشان ہو گئی اور ہر لمحہ اس کی تکلیف میں اضافہ ہونے لگا تو اس نے اپنے شوہر سے کہا "اب تم نے میرا یہاں رہنا بالکل ہی مشکل بنا دیا ہے۔ تمہارے طرز عمل سے مجھے بہت زیادہ تکلیف پہنچ گئی ہے اور یہ تکلیف ناقابل بیان حد تک بڑھتی جارہی ہے۔ میں اپنے جسم میں ہر وقت آگ کے شعلے سے دوڑتے ہوئے محسوس کرتی ہوں۔ مجھے اپنی رگ رگ جھلستی ہوئی معلوم ہوتی ہے۔ اب جب کہ تم نے مجھے بالکل ہی مجبور کر دیا اور میری روح کو تکلیف پہنچانے میں کوئی کسر نہیں چھوڑی ہے تو اب میں مجبور ہو کر تمہارے گھر سے جارہی ہوں۔ اگر میں چاہتی تو تم سے اس ایذ رسانی کا انتقام بڑی آسانی سے لے سکتی تھی لیکن نہیں.......... میں ایسا ہرگز نہیں کروں گی۔ میں نے تم سے سچی محبت کی ہے۔ میں تمہیں ادنیٰ سی بھی تکلیف میں دیکھنا برداشت نہیں کر سکتی۔ میں تمہیں ہمیشہ خوش دیکھنا چاہتی ہوں۔ یہ میری بدنصیبی ہے کہ تم مجھے اپنے گھر سے نکال رہے ہو۔ میں تمہارا بے حد احترام بھی کرتی ہوں کیونکہ تم میرے شیخ و مرشد کے مرید ہو۔ خیر...... اب جو تمہاری مرضی۔ اگر مجھ سے کوئی غلطی ہوئی ہو یا تمہاری خدمت گذاری میں کوئی کمی رہ گئی ہو تو خدا کے لئے مجھے معاف کر دینا۔ اچھا اب میں تم سے ہمیشہ کے لئے رخصت ہو رہی ہوں۔ خدا حافظ۔" یہ کہہ کر اس نے اپنے دونوں بچوں کا ہاتھ پکڑا۔ روتی ہوئی اور آنسو بہاتی ہوئی دروازے کی طرف چل دی اور دروازے کے قریب کی دیوار کے پاس جا کر کھڑی ہو گئی اور اپنے شوہر اور گھر کی ایک ایک چیز پر بڑی یاس اور حسرت بھری نگاہ ڈالی اور رندھی ہوئی آواز میں اپنے شوہر کو آخری سلام کیا اور پھر اپنے دونوں بچوں کو بڑی عجیب و غریب نظر سے گھورا اور وہ دونوں معصوم بچے آہستہ آہستہ دھواں بننے لگے اور کچھ ہی دیر میں دھواں بن کر اس دیوار میں سما گئے۔ اس کے بعد اس عورت نے ایک بار پھر اپنے شوہر کو درد بھرا سلام کیا اور چند ہی سیکنڈ میں وہ بھی دھواں بن کر اسی دیوار میں سما گئی۔

مرید یہ دہشت ناک منظر بڑے غور سے دیکھ رہا تھا۔ تینوں کے اس طرح غائب ہو جانے کے بعد وہ فوراً اپنے گھر سے نکل کر بھاگا اور پڑوسی کے گھر میں گھس کر بے ہوش ہو گیا اور بخار چڑھ گیا۔ کافی دیر کے بعد جب اسے ہوش آیا تو اس نے پڑوسی کو سارا واقعہ سنایا۔ جسے سن کر اس کے بدن میں بھی سنسنی دوڑ گئی۔ اس نے فوراً ہی وہ مکان فروخت کر دیا اور اپنا گاؤں چھوڑ کر کسی دوسرے گاؤں میں جا کر رہنے لگا۔





# جنات اور ہومیوپیتھی

ڈاکٹر احمد حسن عسکری

جناتی مریضوں کی علامات اور ان کے ہومیو علاج پر مشتمل ایک اہم مضمون۔ ہومیو پیتھی سے کئی جناتی علامات کا علاج ممکن ہے

## سایہ یا بیماری

یہ ایک ایسا موضوع ہے جو آپ کو طب کی کسی کتاب میں نہیں ملے گا۔ ایک منفرد اور اہم موضوع۔ اس کو لکھنے کا مقصد یہ ہے کہ بہت سی امراض کی علامات ایسی ہوتی ہے جن کو لوگ مرض کی بجائے جن، بھوت یا تعویذوں کا کرشمہ سمجھتے ہیں اور پیروں فقیروں کے چکر میں پڑ جاتے ہیں۔ مجھے نہ تو جن بھوت کے وجود اور تعویذوں کے اثرات سے انکار ہے اور نہ ہی میں پیروں کی روحانی قوتوں سے انکاری ہوں بلکہ میں یہ کہنا چاہتا ہوں کہ وہ کیفیات جو صرف امراض ہوتی ہیں، ان سے جعلی پیر اور فراڈ حاصل بابے ناجائز فائدہ اٹھاتے ہیں اور بھولے بھالے لوگ اس چکر بازوں کے چکر میں پھنس جاتے ہیں۔

ایک ہومیو پیتھک ڈاکٹر اپنی قابلیت سے کام لے کر معصوم عوام کو ان فراڈیوں کے چنگل سے نجات دلا سکتے ہیں۔ اس طرح کے جنات کا علاج ہومیو پیتھک دوا کی طاقتوں میں موجود ہے۔ ایسی علامات جن کو لوگ مرض کی بجائے جنات یا تعویذوں کا شاخسانہ سمجھتے ہیں' درج کی جارہی ہیں' نیز اس کے علاج کے لئے ادویات بھی درج کی جارہی ہے۔

● وہم' چھلاوہ' خوفناک چہرے دکھائے دیتے ہیں۔ — استعھم 200
● جن بھوت قیاسی چہرے نظر آتے ہیں۔ خوفناک چہرے نظر آتے ہیں۔ — بیلاڈونا 1M
● بے کل' پریشان' چوہے' بلی' کتے دکھائی دیتے ہیں۔ — ایتھوزا 200
● گانے گاتا ہے' باتیں کرتا ہے' شعر پڑھتا ہے' پیش گوئی کرتا ہے۔ — اگاریکس 1M
● سمجھتا ہے کہ وہ ہوا میں اڑ رہا ہے یا پانی پر تیر رہا ہے۔ — الفلفا 200
● اپنی شناخت نہ بتا سکے' چاقو یا خون دیکھتے ہی خودکشی پر آمادہ ہو جاتا ہے۔ — الیومینا 1M
● وہم' اندیشہ' سمجھتا ہے کہ دو ضمیروں کے تابع ہے۔ محسوس کرتا ہے کہ ایک کندھے پر شیطان اور ایک فرشتہ بیٹھتا ہے۔ شیطان بدی کا حکم دیتا ہے اور فرشتہ نیکی کا۔ راستہ چلتے وہم کے کوئی پیچھا کر رہا ہے۔ دوسروں کو نقصان پہنچانے پر آمادہ' اخلاق کی کمی' غیب سے مردوں کی آوازیں سنتا ہے۔ — انارکارڈیم 1M
● حیرت انگیز چیزیں دیکھتا ہے' عجیب و غریب رنگ نظر آتے ہیں، غیر معمولی لمبائی چوڑائی والے چہرے نظر آتے ہیں۔ — انہلونیم 200
● پاگل ہو جانے کا خوف' نظر کا واہمہ' غیب سے آوازیں سنتا ہے' ہنستا ہے۔ — اینٹی پائرین 200
● مریض سمجھتا ہے کہ اس کا جسم کئی حصوں میں بٹ گیا ہے' ٹوٹ گیا ہے' دو ہو گیا ہے' کروٹیں لیتا ہے تاکہ ٹوٹے حصے اکٹھے کر سکے۔ — پٹیشیا 1M
● مریض کو یہ وہم ہوتا ہے کہ کوئی اس کے کندھے کے اوپر سے جھانک رہا ہے اور اگر وہ مڑ کر دیکھے تو ضرور وہاں کوئی ہوگا۔ — برومیم 200
● بدقسمتی نازل ہونے کا خوف' ذلیل کے ضائع ہونے کا خوف۔ — کلکیریا کارب 200
● چلاتا ہے' کتے کی طرح بھونکتا ہے۔ غضبناک — کینتھرس 200
● بھوتوں کا خوف' اندھیرے سے نفرت۔ — کاربو ویج 200

● محسوس کرتا ہے کہ بادل میں گھرا ہوا ہے۔ مصیبت نازل ہونے کا خوف۔ بند گاڑی میں سفر سے ڈرتا ہے۔ باہر چھلانگ لگا دیتا ہے۔ بلی، چوہے نظر آتے ہیں۔ خود کو زخمی کرتا ہے۔ — سی سی فیوگا 200

● فحش کردار، جسم ننگا رکھتا ہے، اعضائے پوشیدہ ننگے کرتا ہے، کپڑے نوچتا ہے، بھاگنا چاہتا ہے۔ — ہائیوسائمس 1M

● خیال کرتا ہے کہ اس کے خلاف سازش ہو رہی ہے۔ — کالی برومیٹم 1M

● سوچتا ہے کہ خدائی عذاب کے لئے وہ واحد شخص ہے۔ خوفزدہ کہ کوئی زہر دے دے گا۔

● سانپ نظر آتے ہیں، غصے کے دورے پڑتے ہیں۔ — لیک کینم 200

● قسمیں کھاتا ہے، دعائیں مانگتا ہے، بھوت پریت دیکھتا ہے، روحوں سے باتیں کرتا ہے، خود کو لمبا سمجھتا ہے، سمجھتا ہے کہ اس کے دو جسم ہیں اور ایک غائب ہے۔ بھاگ جانے کی خواہش۔ — سٹرامونیم 1M

● دیکھنے اور سننے کا واہمہ، تصوراتی باتیں سنتا ہے، تصوراتی اشیاء دیکھتا ہے۔ — کاربونیم سلف 200

یہ تھا مختصر جائزہ علامات وادویات کا۔ عوام الناس میں سایہ اور بیماری کے فرق کا شعور پیدا کریں اور انہیں جعل سازوں کے ہاتھوں لٹنے سے بچائیں کیونکہ اس طرح آپ ان کی دنیا اور عاقبت دونوں بچا سکتے ہیں۔ یہ ایک بہت بڑی نیکی ہے۔

## بقیہ: جنات کا علاج اہل کو سکھائیں

دیتے ہیں۔ اور جلد ہی خود مبتلا ہونا شروع ہو جاتے ہیں۔ شروع میں خود بھی پتہ نہیں چلتا۔ اور آہستہ آہستہ ایسے مبتلا ہوتے ہیں کہ پھر نکلنے کا راستہ ہی نظر نہیں آتا۔ کئی کئی سے شیطان پال لیتے ہیں جن کا خود کو بھی پتہ نہیں ہوتا۔ اور خصوصاً جنات کا علاج یا ایسے عملیات تو بالکل بھی مبتدی حضرات کو کرنے کی اجازت نہیں ہونی چاہئے۔ یہ بہت بڑا ظلم ہے کہ اناڑی کے ہاتھ میں بندوق دے دی۔ اب وہ دس میں سے ایک جگہ صحیح اور نو جگہ غلط استعمال کر رہا ہے۔ اور اپنے اور اپنے اہل وعیال اور مال واسباب کو ایک ایسی دلدل میں دھکیل رہا ہے، جس سے وقت پڑنے پر شاید کوئی نکالنے والا بھی نہ ہو۔ اور مبتدی عاملین کو خود بھی عقل ہونی چاہئے کہ ان کو کیا کرنا ہے اور کیا نہیں کرنا۔ اپنے آپ پر بھی ظلم نہ کریں اور اپنے بے قصور بیوی بچوں پر خاص طور پر ظلم نہ کریں۔ اس کا آپ کو حساب بھی دینا پڑ سکتا ہے کہ ان کا کیا قصور تھا جو تم نے چند پیسوں کی خاطر ان کو مصائب و پریشانیوں میں مبتلا کروا دیا۔

اور یہ بھی ذہن میں رکھیں کہ ہتھیار دینے والے کو بھی جنات نہیں چھوڑتے۔ جیسے عام زندگی میں غنڈوں کے خلاف جو لڑنے والے کی مدد کرے، اس کو غنڈے نہیں چھوڑتے۔ اس لئے سیکھنے والے سے زیادہ سکھانے والے خطرے میں ہوتے ہیں۔ امید ہے کہ بات سمجھانے میں کچھ حد تک کامیاب ہو گیا ہوں گا۔ اللہ تعالیٰ سب کو اپنی پناہ میں رکھیں۔ (آمین)

## علاج السحر (ابتدائی) کورس کریں

**کورس فیس: 5000 روپے**

اس کورس میں جادو کا توڑ بنیادی درجہ میں سکھایا جاتا ہے۔ یہ کورس ان مریضوں کے لئے بھی مفید ہے جو مسلسل جادو کا شکار رہتے ہیں یا ایک عرصے سے شکار ہیں۔ ان شاء اللہ، خود جادو کا علاج کر سکیں گے اور محفوظ بھی رہیں گے۔

اس کورس میں چھ چلے کروائے جاتے ہیں۔ ان تمام اعمال کو احسن طریقے سے مکمل کرنے کے بعد عامل اپنا، اپنے اہل وعیال کا اور اپنے روحانی مریضوں کا روحانی علاج کرنے کے قابل ہو جاتا ہے۔

روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور
فون (دفتر): 042-35410586 موبائل (دفتر): 0343-7772772
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com

(گناہ) کوئی شخص گناہ کے سوا کسی چیز سے خوفزدہ نہ ہو



# ساحروں اور دشمن پر ان کا جادو واپس پلٹنا سیکھیں

جب سحر مسلسل کا معاملہ ہو تو مریض علاج کرواتا رہتا ہے اور دشمن وار کرتا رہتا ہے اس طرح مریض کی حالت مکمل ٹھیک نہیں ہو پاتی۔ ایسی صورت میں دشمنوں کے اعمال ان پر واپس کر دینا ایک مجرب طریقہ ہے۔ اس پر مستقل عمل کرنے سے مریض کی سحر سے جان چھوٹ جاتی ہے اور آئندہ بہت حد تک حفاظت بھی رہتی ہے۔ شرعاً جادو کا پلٹنا جائز ہے۔

فیس 5000 روپے ہے

## واپسی سحر کورس

کورس کی مدت 3 ماہ ہے

اس کورس میں ایسے عملیات سکھائے جاتے ہیں جن کی مدد سے ساحروں اور دشمنوں پر ان کے کئے ہوئے اعمال واپس پلٹے جاتے ہیں۔ یہ کورس صرف عاملین کے لئے ہے۔ عام آدمی یا غیر عامل اگر واپسی کے اعمال کسی ساحر یا جادوگر پر کرے گا تو اس کا شدید نقصان دیکھنے میں آیا ہے۔

**وقت کی کمی کے باعث جو افراد چلہ نہیں کر سکتے، وہ نقد صدقہ -/10000 دے کر مختلف واپسی سحر کورس کے اعمال کی اجازت حاصل کر سکتے ہیں۔**

روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور موبائل (دفتر): 0343-7772772 ناظم: 0346-4661681
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com

## حصار کا خاص عمل جس میں ملائکہ پڑھنے والے کی حفاظت کرتے ہیں

آج کل "حفاظت" بہت ضروری ہو گئی ہے۔ حفاظت کے بغیر کوئی انسان محفوظ نہیں۔ جہاں آسمانی وزمینی آفتوں کا معاملہ ہے، وہیں نہ نظر آنے والی مخلوق "جنات وشیاطین" سے حفاظت بہت ضروری ہے۔ حیرت ہے کہ پتہ ہونے کے باوجود کہ شیطان ہمارا کھلا دشمن ہے، ہم اس سے حفاظت کا کوئی انتظام نہیں کرتے۔ اسی طرح جنات اور جادو کا ہونا سند سے ثابت ہے۔ اور کسی کو اس میں اختلاف نہیں۔ لیکن ادھر سے بھی ہم بہت غافل ہیں۔ اور جو حضرات روحانی علاج معالجہ کرواتے ہیں، ان کو عموماً یہ شکایت ہوتی ہے کہ دوبارہ اثر ہو جاتا ہے۔ ان سب حضرات کے لئے یہ عمل ایک خاص تحفہ ہے۔ اس کے پڑھنے والے کی حفاظت فرشتے کرتے ہیں۔ اور جنات، شیاطین اور جادو کے شر سے انسان محفوظ رہتا ہے۔

**تنبیہ:** یاد رکھیں کہ جو لوگ یہ عمل کریں، ان کو چاہئے کہ ہر ممکن گناہوں سے پرہیز کریں۔ کیونکہ اس عمل میں کامیابی کسی کسی کو ملتی ہے کیونکہ ملائکہ گناہ گار لوگوں کی اس طرح مدد نہیں کرتے جس طرح متقین کی کرتے ہیں۔ آسانی سے سمجھ میں آنے والی بات ہے کہ جو لوگ اللہ تعالیٰ کو راضی رکھیں، اور جو لوگ ناراض رکھیں، وہ دونوں برابر نہیں ہو سکتے۔ اور فرشتے ان لوگوں کو زیادہ عزیز رکھیں گے جو اللہ تعالیٰ کو عزیز رکھتے ہیں اور ناراض نہیں کرتے یا بہت کم کرتے ہیں۔

اس عمل کا عامل بننے کے لئے اجازت حاصل کرنے کے بعد ایک ماہ کا چلہ کرنا پڑتا ہے۔ چلہ بوقت تہجد کیا جاتا ہے۔ رمضان کریم میں ہی بندے نے کئی سال قبل اس کا عمل کیا تھا۔ رمضان میں عمل کی طاقت کئی گنا بڑھ جاتی ہے۔ اسی لئے رمضان میں جو احباب یہ عمل کرنا چاہیں، وہ رابطہ فرما لیں۔

اجازت کا ہدیہ: ممبران کے لئے 1600 روپے، غیر ممبران کے لئے 2100 روپے

**نوٹ: اجازت لینے والے آگے کسی اور کو اجازت دینے کے مجاز نہیں ہیں**

روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور موبائل (دفتر): 0343-7772772 ناظم: 0346-4661681
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com

# اُمنت باللہ کا خاص عمل

**تعارف:** امنت باللہ کا عمل خاص عمل ہے جس کے پیچھے مسلمان جنات کی بہت بڑی بڑی جماعتیں کام کرتی ہیں۔ ان جنات کا تعلق زیادہ تر مدارس سے ہے۔ اسی لئے یہ جنات ایسے افراد کی معاونت زیادہ کرتے ہیں جن کا تعلق مدارس سے ہوتا ہے یا پھر وہ دین سے جڑیں ہوں اور دین کا کام کر رہے ہوں۔

**اجازت کون لے:** روحانی معالجین، مشائخ اور پیر حضرات، علمائے کرام اور مفتیانِ عظام، دین سے جڑے افراد۔

**اجازت لینے کے فائدے:** اجازت ملتے ہی، اجازت یافتہ کا نام منت باللہ کے پیچھے جو جنات ہیں، ان کی فہرست میں لکھ دیا جاتا ہے، اس لئے عامل فوراً کام لینا شروع کر سکتا ہے۔ اس عمل سے ہر جائز کام لیا جا سکتا ہے، مختصراً چند درج ذیل ہیں: ○...... ہر قسم کے جادو کا علاج ○...... ہر طرح کی بندش سے نجات ○...... ہر طرح کے جنات سے نجات ○...... مسلط جن کو حاضر کرنا ○...... جنات کو جلانا ○...... جنات کو بوتل میں بند کرنا ○...... جگہ سے جادو جنات نکالنا ○...... روحانی تشخیص ○...... محبت اور حاضری مطلوب ○...... زبان بندی اور جدائی ○...... مختلف بیماریوں کا علاج ○...... تسخیر وشادی کے لئے ○...... ہر جائز مقصد کے لئے استعمال کیا جا سکتا ہے

darulamal.org/ruhanidarsgah

**اجازت کے لئے اہلیت:** اس عمل کی اجازت ہر کوئی لے سکتا ہے۔ اجازت لینے والے کا فنِ عملیات سے پہلے سے واقف ہونا بھی ضروری نہیں۔

**اجازت لینے کا طریقہ:** اس عمل کی اجازت چونکہ نقد ہدیہ کے ساتھ مشروط ہے، اس لئے جو بھی اجازت لینا چاہے، وہ نقد ہدیہ ادا کر کے اجازت لے سکتا ہے۔ نقد ہدیہ مع اعمال کی کاپی **6100/-** روپے علاوہ ڈاک خرچ / کوریئر چارجز

ruhanidarsgah@gmail.com

رابطہ روحانی درسگاہ: عجم: 0346-461681 عرب عجم: 0345-4661681 دفتر: 042-35410586, 0343-7772772

# سات سلام اور چہل کاف کے عامل بنیں

**تعارف:** سات سلام اور چہل کاف کا عمل "پیرانِ پیر غوثِ اعظم حضرت شاہ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ" سے منقول ہے۔ اس عمل کے ذریعے سے جنات، شیاطین، سایہ، ہر قسم کے جادو ٹونے اور نظر بد کے برے اثرات کا علاج کیا جا سکتا ہے۔ دنیا کا شاید ہی کوئی جائز کام ایسا ہو، جو اس عمل سے ممکن نہ ہو۔

**اجازت کون لے:** روحانی معالجین، مشائخ اور پیر حضرات، ایسے مریض جو عرصہ سے جادو اور جنات کی پکڑ میں ہوں اور نجات چاہتے ہوں اور ساتھ ہی اپنی اور اپنے گھر والوں کی جادو اور جنات سے حفاظت چاہتے ہوں، جادو جنات میں مبتلا افراد کا علاج کرنا چاہتے ہوں۔

**اجازت لینے کے فائدے:** اجازت ملتے ہی، اجازت یافتہ کا نام چہل کاف کے پیچھے جو جنات ہیں، ان کی فہرست میں لکھ دیا جاتا ہے، اس لئے عامل فوراً کام لینا شروع کر سکتا ہے۔ اس عمل سے ہر جائز کام لیا جا سکتا ہے، مختصراً چند درج ذیل ہیں: ○...... ہر قسم کے جادو کا علاج ○...... ہر طرح کی بندش سے نجات ○...... ہر طرح کے جنات سے نجات ○...... مسلط جن کو حاضر کرنا ○...... جنات کو جلانا ○...... جگہ سے جادو جنات نکالنا ○...... روحانی تشخیص ○...... محبت اور حاضری مطلوب ○...... زبان بندی اور جدائی ○...... مختلف بیماریوں کا علاج ○...... تسخیر وشادی کے لئے ○...... ہر مقصد کے لئے

**اجازت کے لئے اہلیت:** اس عمل کی اجازت ہر کوئی لے سکتا ہے۔ اجازت لینے والے کا فنِ عملیات سے پہلے سے واقف ہونا بھی ضروری نہیں۔

**اجازت لینے کا طریقہ:** اس عمل کی اجازت چونکہ نقد ہدیہ کے ساتھ مشروط ہے، اس لئے جو بھی اجازت لینا چاہے، وہ نقد ہدیہ ادا کر کے اجازت لے سکتا ہے۔ نقد ہدیہ مع اعمال کی کاپی **5100** روپے علاوہ ڈاک خرچ۔

darulamal.org/ruhanidarsgah

رابطہ روحانی درسگاہ: عجم: 0346-461681 عرب عجم: 0345-4661681 دفتر: 042-35410586, 0343-7772772

# جادو اور جنات کا علاج سیکھنے والوں کے لئے خصوصی کورس

آج کل جادو اور جنات کے اثرات بہت زیادہ ہو گئے ہیں۔ نہ عوام محفوظ ہے اور نہ خواص۔ خصوصاً بڑے بڑے بزرگوں، مشائخ، مفتیان وعلمائے کرام پر بے شمار حملے ہو رہے ہیں۔ جہاں انسان عامل ہیں، وہیں جنات عامل بھی وار کر رہے ہیں۔ شیطان ابلیس بڑے بڑے شیاطین کو بڑوں کے پاس بھیجتا ہے۔ نتیجہ یہ کہ خانقاہیں، مدارس، دینی جماعتیں وغیرہ...... سب بری طرح متاثر ہو رہی ہیں، اِس لئے جادو اور جنات کا علاج سیکھنا بہت ضروری ہو گیا ہے۔ خصوصاً گھر والوں اور قریبی لوگوں کے لئے تا کہ خدانخواستہ اثر ہونے کی صورت میں صحیح علاج کیا جا سکے۔ ورنہ مریض کسی غلط عامل کے ہتھے چڑھ جائے گا اور مالی، بدنی اور سب سے بڑھ کر ایمانی نقصان کروا بیٹھے گا۔ اور اس کا ذمہ دار کون ہو گا؟ سوچئے!!!

اس کورس میں بارہ چلے کروائے جاتے ہیں۔ پہلے چھ چلّوں کے بعد والے چلّوں میں غیبی مخلوق کی آمد شروع ہو جاتی ہے اور اختتام سے پہلے غیبی مخلوق کی ایک بڑی جماعت معاون کے طور پر عامل کے ساتھ کام کرنے لگتی ہے۔ عموماً دس چلّوں کے بعد ہی عامل جادو اور جنات کا مضبوط علاج کرنے کے قابل ہو جاتا ہے۔

جو حضرات پہلے سے عامل ہیں اور مزید مضبوط ہونا چاہتے ہیں، وہ کم وقت میں یہ کورس کر سکتے ہیں۔ نیز جو حضرات مکمل کورس کرنا چاہتے ہیں اور وقت کی کمی ہے، وہ نقد صدقہ ادا کر کے اجازت لے سکتے ہیں۔ اس صورت میں چند چلّے کرنے ہوں گے۔ مزید تفصیل کے لئے رابطہ فرمائیں۔

**علماء اور مفتیان کرام کے لئے خصوصی رعایت فیس -/5,000 روپے**

**عام فیس -/10,000 روپے**

ناظم: 0346-4661681 اوقات: صبح 10 بجے تا 5 بجے (جمعہ کو فون نہ کریں)

نائب ناظم: 0320/0345-4661681 اوقات: صبح 11 بجے تا 5 بجے (جمعہ کو فون نہ کریں)

darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com



# روحانی درسگاہ سے بغیر فیس عملیات سیکھیں

روحانی درسگاہ دارالعمل چشتیہ 1997ء سے روحانی علوم سکھانے میں مصروف ہے۔ فیس اور بغیر فیس کے کئی اعمال سکھائے جا رہے ہیں۔ درسگاہ میں پانچ قسم کے افراد کو بغیر فیس اعمال سکھائے جاتے ہیں۔ بغیر فیس اعمال کے لیے رسالے کے آخر میں دیا گیا کوپن پُر کر کے بھیجنا ضروری ہے۔ مزید شرائط اور نئے اضافہ شدہ اعمال کے لیے ویب سائٹ ملاحظہ فرمائیں۔ نئے اعمال کا اضافہ وقتاً فوقتاً ہوتا رہتا ہے۔ تمام اعمال میں بنیادی درجہ کا عامل بنایا جاتا ہے۔

## (۱)...... عوام کے لیے

درج ذیل اعمال ہر کوئی سیکھ سکتا ہے:

۱ آیت الکرسی (درجہ اوّل) ۲ بنیادی حصار ۳ معوذتین (درجہ اوّل) ۴ نظر بد ختم کرنے کا عمل (درجہ اوّل) ۵ سورۂ فاتحہ ۶ عمل حفاظت "یا حافظ یا حفیظ" ۷ "فراخی رزق" کا مجرب عمل ۸ درود ابراہیمی ۹ درود تنجینا ۱۰ بسم اللہ الرحمن الرحیم کا بنیادی عمل ۱۱ سلام قولا من رب رحیم کا بنیادی عمل ۱۲ لاعلاج امراض سے شفاء کا خاص قرآنی عمل

## (۲)...... ماہنامہ خزینۂ روحانیات کے ممبران کے لیے

ماہنامہ خزینۂ روحانیات کے ممبران درج ذیل اعمال سیکھ سکتے ہیں۔ ممبر شپ ختم ہونے پر یہ اعمال نہیں سکھائے جائیں گے:

۱ آیت شفاء ۲ "حصار" کا خاص عمل ۳ دعائے حزب البحر ۴ دعائے حزب النصر ۵ لاحول ولا قوۃ الا باللہ کا عمل ۶ "منزل" (درجہ اوّل) ۷ سورۃ الناس کا عمل ۸ "تسخیر" کا خاص عمل ۹ درود خضری کا عمل ۱۰ سورۃ یٰسین کا عمل ۱۱ "سورۃ واقعہ" کا خاص عمل برائے فراخی رزق ۱۲ ہاتھ سے تشخیص والا عمل ۱۳ آیت کریمہ (درجہ اوّل) ۱۴ حسبنا اللہ ونعم الوکیل ۱۵ کینسر سے نجات کا خاص عمل ۱۶ تسخیر و محبت کا خاص عمل

## (۳)...... علمائے کرام کے لیے

علمائے کرام درج ذیل اعمال سیکھ سکتے ہیں:

۱ "منزل" (درجہ اوّل و دوم) ۲ دعائے حزب البحر ۳ دعائے حزب النصر ۴ آیت الکرسی (درجہ دوم) ۵ معوذتین (درجہ دوم) ۶ قصیدہ طوبیٰ ۷ قصیدہ حسنیٰ ۸ اسم ذات کا عمل ۹ عمل تہدیدی نامہ مبارک ۱۰ "جادو اور جنات کے توڑ اور حفاظت" کا خاص عمل ۱۱ نظر بد ختم کرنے کا عمل (درجہ دوم)

## (۴)...... خواتین کے لیے

خواتین درج ذیل اعمال سیکھ سکتی ہیں۔ کسی پرہیز اور ڈر و خوف کے بغیر عمل کریں:

۱ آیت الکرسی ۲ بنیادی حصار ۳ معوذتین ۴ نظر بد ختم کرنے کا عمل ۵ سورۂ فاتحہ ۶ عمل حفاظت "یا حافظ یا حفیظ" ۷ عمل محبت "یا لطیف یا ودود" ۸ عمل زبان بندی

## (۵)...... روحانی درسگاہ کے طالب علموں کے لیے

روحانی درسگاہ کے طالب علم سے مراد یہ ہے کہ جس شخص نے داخلہ لیا ہوا ور کوئی کورس یا جز عمل سیکھ رہا ہو۔ صرف داخلہ فارم جمع کروانے والوں کو شامل نہیں کیا جائے گا۔ درج ذیل اعمال سیکھے جا سکتے ہیں:

۱ ہر قسم کی بندش ختم کرنے کا عمل ۲ آیت کریمہ کا خاص عمل ۳ شیطان و آسیب کو کمزور کرنے کا خاص عمل ۴ شیطان و آسیب کو بھگانے کا خاص عمل ۵ سورۂ مزمل کا خاص عمل ۶ محبت کی عظیم آیت کا عمل

**نوٹ** جو بھی درج بالا اعمال میں سے کوئی عمل کرنا چاہے، پہلے یہ تسلی کر لیں کہ وہ اس زمرے میں آتے ہوں، ورنہ ہماری طرف سے معذرت ہے۔ ویب سائٹ پر تمام شرائط دی گئی ہیں، وہاں پڑھ لی جائیں۔

روحانی درسگاہ دارالعمل چشتیہ، لاہور پاکستان

ruhanidarsgah
+ruhanidarsgah97 darulamalchishtia

خط وکتابت کا پتہ: پوسٹ بکس 9119 لاہور۔ پوسٹ کوڈ 54570 فون (دفتر): 042-35410586 موبائل (دفتر): 0343-7772772 (صبح 11 سے شام 5 بجے علاوہ جمعہ و اتوار)

darulamal.org/ruhanidarsgah ruhanidarsgah@gmail.com ruhanidarsgah.wordpress.com

ruhanidarsgah.blogspot.com ruhanidarsgah icq +92-322-7772772